# اَنوارِ سُلطانیہ

﴿ فِی ترُجَمَتِہ القَصِیدَۃِ الّضُرُورِّیَہ ﴾

تصنیف از: علامہ حضرت شیخ باباداؤد خاکی رحمتہ اللہ علیہ

مُترجم وشائع کردہ

**الحاج ماسٹر غلام نبی کینگ قادری**

خندہ بھون نواکدل سرینگر کشمیر

۷۸۶
۱۱
ھو القادر العلی
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

داغدرانِ درگاہِ عالیہ سلطانیہ رح

داغدرانِ درگاہِ عالیہ سلطانیہ رح

# اَنوارِ سُلطانِیہ

﴿ فِی تَرجَمَتِہ القَصِیدَۃِ اَلضُرُورِیَہ ﴾

## اَز: حضرت علامہ شیخ بابا داؤدِ خاکی رح

## مترجم

## الحاج ماسٹر غلام نبی کینگ قادری

(بی اے بی ایڈ و ایڈیٹر سروِ گلستان سرینگر)

نائبِ صدر جمعیتِ انوار الاسلام جموں و کشمیر

شائع کردہ : اِدارۂ سَروِ گلستان سرینگر

خندہ بھون نواکدل سرینگر کشمیر فون نمبر: 9796509615

جملہ حقوق بحق مترجم محفوظ ہیں :

| نامِ کتاب | | انوارِ سُلطانیہ<br>(فی ترجمتہِ القصیدۃِ الضروریّہ) |
|---|---|---|
| نامِ مُترجِم | | اَلحاج ماسٹر غلام نبی کینگ (فرزند خواجہ محمد عمر کینگ قادری) |
| سکونت و مقامِ اشاعت | | نزدِ زیارتِ عالیہ و مسجد شریف حضرت علامہ محمد حافظ بصیرؒ خندہ بھون نواکدل سرینگر کشمیر190002 |
| معاون خُصوصی | | فقیر اعجاز الرحمان ٹپلو (فرزند عبد الرحمان اُلفتؔ کاشمیری) و حاجی عارف جیلانی کینگ، خواجہ بشارت احمد کینگ |
| پرُوف ریڈنگ | | مولانا الحاج شوکت حسین کینگ، نواکدل سرینگر خواجہ فاروق احمد نقاطی، گرٹہ بل نواکدل سرینگر |
| کمپیوٹر کمپوزِنگ | | فقیر اعجاز الرحمان ٹپلو (مچامی) نواکدل سرینگر حاجی عارف جیلانی کینگ خندہ بھون نواکدل سرینگر |
| تاریخِ اشاعت | | صفر المظفر ۱۴۳۹ھ نومبر ۲۰۱۷ء |
| تعداد | | ایک ہزار (۱۰۰۰) |
| ھدیہ | | Rs : 100= |

# فہرستِ مضامین

# اِنتساب

محترم جداَمجد رئیس کشمیر خواجہ غلام محیٰ الدین کینگ قادریؒ۔

والدین مکرمین آباءواَجداد و مرشدین عظامؒ۔

محترم برادر نسبتی حاجی محمد شفیع کتابؒ واہلیہ مترجم۔

مترجم

# مُناجات

## از: حضرتِ خواجہ نقشبند مُشکل کشاؒ

| | |
|---|---|
| خدایا رحمتت دریائے عام است | ازاں یک قطرۂ ما را تمام است |
| اگر آلائشِ خلقِ گنہگار | فروشوئی ازاں دریا بہ یک بار |
| نگردد تیرہ آں دریا زمانے | و لے روشن شود کارِ جہانے |
| یا رب بحقِ مصطفیٰ عربی ﷺ | وز حرمتِ چاریارؓ و اولادِ علیؓ |
| شرمندہ مساز درمیانِ عرصات | آں دم کہ حسابِ عاصیان را طلبی |
| یا رب بہ محمد ﷺ و علیؓ و زہراؓ | یا رب بہ حسنؓ و حسینؓ و آلِ عباؑ |
| از لطف برآر حاجتم در دوسرا | بے منتِ خلق یا علیّ الاعلیٰ |
| یا ربّ بہ رسالتِ رسولُ الثقلین ﷺ | یا رب بہ غزا کنندۂ بدر و حنینؓ |
| عصیانِ مرا دُو حصہ کن در عرصات | نصفِ بہ حسنؓ بخش و نصفِ بہ حسینؓ |

از : حضرت اُبوسعید اُبوالخیرؒ

| | |
|---|---|
| اے خالقِ ہر بلند و پستی | شش چیز عطا بکن زِ ہستی |
| ایمان و امان و تندرستی | علم و عمل و فراخ دستی |

# نعتِ شریف

## از: حضرت سیدالنساء فاطمۃ الزہراء (علیہا الصلوٰۃ والسلام)

| | |
|---|---|
| ما ذا علیٰ من شم تربة احمد | الایشم مدی الزمان غوالیا |
| جس نے ایک مرتبہ بھی خاکِ پائے احمد مجتبیٰ ﷺ سونگھ لی | تعجب کیا ہے اگر وہ ساری عمر کوئی اور خوشبو نہ سونگھے |
| صبت علی مصائب لو انها | صبت علیٰ الایام عدن لیا لیا |
| (حضور کی جدائی میں) وہ مصیبتیں مجھ پر ٹوٹی ہیں کہ اگر | یہ مصیبتیں "دنوں" پر ٹوٹتیں تو دن "راتوں" میں تبدیل ہوجاتے |
| اغبرا آفاقُ السماء و کورت | شمس النهار واظلم الازمان |
| آسمان کی پہنائیاں غبار آلود ہوگئیں اور لپیٹ دیا گیا | دن کا سورج اور تاریک ہوگیا سارا زمانہ |
| والارض من بعد النبی کئیبة | اسفاً علیه کثیرة الاحزانِ |
| اور زمین نبی کریم ﷺ کے بعد مبتلائے درد ہے | ان کے غم میں ڈوبی ہوئی سراپا |
| فلیبکہٖ شرق البلاد وغربها | یا فخر من طلعت له النِیران |
| اب آنسو بہائے مشرق بھی اور مغرب بھی ان کی جدائی پر | فخر تو صرف ان کیلئے ہے جن پر روشنی چمکیں |
| یا ختم الرسل المبارک صنوة | صلی علیک منزل القرآن |
| اے آخری رسول آپ ﷺ برکت اور سعادت کی جوئے فیض ہیں۔ | آپ ﷺ پر قرآن نازل کرنے والے نے بھی درود وسلام بھیجا ہے۔ |

مترجمہ : مولانا سید حسن مثنیٰ ندوی

☆ نوٹ : (نِیران) : نور۔روشنی (انوار و نیران) : صفحہ نمبر:(۱۰۵۸) (المنجد عربی اُردو لغت)

# نعتِ شریف

از: مولانا حضرتِ نورالدین عبدالرحمٰن جامیؒ

تا بکے از تیغ ہجرت زخم ہا بر دل زنی مرہمِ وصلم بدِہ در انتظارم یا رسول ﷺ

رُو سیاہم عفوِ تقصیرات خواہم یا رسول ﷺ

ماندہ ام از عشق تو بس بے قرار و دل فگار خار ہا در عشق تو در سینہ دارم یا رسول ﷺ

رُو سیاہم عفوِ تقصیرات خواہم یا رسول ﷺ

عمر ہا شد مبتلا گشتم بہ داغ انتظار شد سیاہ از ہجرِ تو بس روزگارم یا رسول ﷺ

رُو سیاہم عفوِ تقصیرات خواہم یا رسول ﷺ

گر شود بر من میّسر یک شبِ دیدارِ تو تا قیامت سر زِ پایت برندارم یا رسول ﷺ

رُو سیاہم عفوِ تقصیرات خواہم یا رسول ﷺ

سوُخت جامیؒ از فراقِ آتش سودائے تو چارۂ صبرش ولیکن من ندارم یا رسول ﷺ

رو سیاہم عفوِ تقصیرات خواہم یا رسول ﷺ

# رُباعی

| |
|---|
| یارب بہ کمالاتِ شہہِ جیلانیؓ |
| کاندر کرم و لطف نہ دارد ثانی |
| کُن باطن ما صاف بہ یک جلوۂ او |
| آلودہ مساز با غرضِ نفسانی |

## مَنقَبت حضرت شاہِ جیلانؓ

| |
|---|
| شکر للہ قادرِ بیچوں مرا یاور شد اَست |
| پیر راہم پیر پیران پور پیغمبر شد اَست |
| گمرہاں را رہنما اُفتادگاں را دَستگیر |
| اَولیا را پیشوا و ھادی و سرور شد اَست |
| ہرکہ اِستمداد از ختم شریفش میکند |
| حاجتش گردد رَوا و مشکلش اَیسر شد اَست |
| حضرتِ خاکیؒ کہ خاکش شُد زِ سلطانؒ کیمیا |
| خاکِ سلطانؒ از طفیل پیر پیرانؓ زر شدہ اَست |
| یک نگاہِ جانب قاریؔ حسینِ منطقیؒ |
| از عنایت کُن کہ مداح و ثنا گستر شد اَست |

# مَنقَبتِ حضرتِ شاہِ ہمدان رضؓ

## از : حضرتِ بابا داوٗد خاکیؒ

شاہِ ہمدانؒ واقفِ اَسرارِ نہانی

از علم ازل عالم جسمانی و رُوحانی

شیرازہ مجموعہ علامہٗ عالی

در علم تو معلوم چہ مکتوم چہ عیانی

موصوف باوصاف حمیدہ گہرتست

در حبِّ ہمہ ربانی و در حبّ ہمہ نورانی

لوحِ از ورق علم تو یک نقطہٗ مرکز

دانی ہمہ دانی تو ظہورِ صمدانی

اندیشہ پرا کندہ پزد بہوایت

از عقل برونی و فزونی چہ سخن رانی

در جنبِ علومِ تو دو عالم زِ نمے کم

ای وای برآن کس کہ بگوید کہ ندانی

ہر کس کہ شد از باد تعلم متنفّخ

انبان تہی باشد و مشکیزہ دہانی

آن سید پاکیزہ جلالؒ آمدہ نامش

از گشتِ جہان آمدہ مخدومِ جہانی

چو خواند عبارتِ رسالہ ز سرِ عرف

کاندر ہمہ دانی ہمہ دانی ہمہ دانی

بر خواند بدم در دم مدحِ تو مکرّر

با صدقِ دل از معرفتِ خویش بجانی

"احوالِ دل ای شاہ نگویم کہ ندانی

باللہ ہمہ دانی کہ تو شاہِ ہمہ دانی"

خاکی چہ دہد شرح ز حالِ خللِ خویش

پیش چہ تو شاہِ ہمدانی ماہِ جہانی

# منقبت حضرتِ شیخ العالم رح

از حضرتِ بابا داوٗدِ خاکی رح

شیخ نور الدین بحرِ عرفان اَست
مظہرِ فیض و جود رحمان اَست
مقتدائے چو او در عالم نیست
معتقد ہر کہ نیست شیطان اَست
معدنِ زہد و منبع ورع اَست
مصدر علم و دین ایمان اَست
شرفِ اَولیائے رُوی زمین
مرُشدِ جملہ اہلِ ایقان اَست
خاکِ درگاہِ او بعینِ یقین
سرمۂ چشمِ اہلِ عرفان اَست
در سرائے حُریم حرمتِ او
جبرائیلِ ع امین نگہبان اَست
در علومِ تصوف و توحید
حکمت آموز صد چو لقمان اَست
در تجرّد چو موسیٰ ع عمران

در ریاضت بلالؓ و سلمانؓ است

هر یک از حلقۂ مریدانش

با یزید زمانؒ و شیبانؒ است

پادشاہاں گدائے درگہِ او

کار فرمائے آلِ ساسان اَست

خاکروبی مرقدِ پاکش

فخر حُوران و زیبِ غلمان اَست

زائرِ مرقدِ شریفش را

مشکلاتش تمام آسان اَست

درِ دولت سرائے تو شاہا

مرجع کسریٰ است و خاقان اَست

در پناہِ تو جملہ گی عالم

سر بسر از تو چشمِ احسان اَست

از تو خوشنوُد سرورِ عالم ﷺ

وز تو راضی کریم منان اَست

خاکیؒ دَردمند با دلِ زار

بر درت اَز اُمیدِ درمان اَست

# مَنقَبت شریف (فارسی)

## حضرت شیخ حمزہ محبوب العالم سلطان العارفینؒ

○

## از: علامہ حضرت شیخ بابا داؤد خاکیؒ

○

﴿ اُردو ترجمہ : از: الحاج ماسٹر غلام نبی کینگ قادری ﴾

○

| شُکر خدا کہ یافتم رہبر و دستگیر را |
|---|
| اللہ کا شکر ہے میں نے اپنے لئے رہبر اور دستگیری کرنے والے کو پایا ہے۔ |
| تکیہ اعتماد کرد پشت من آن ظہیر را |
| میں اس مدد کرنے والے پر اعتماد کر کے تکیہ لگا کر بیٹھا ہوں تا کہ مجھے آرام نصیب ہو۔ |
| بندہ شدم بہ صدیقِ دل درگہِ آن اَمیر را |
| میں اس امیر شریعت و حقیقت کی درگاہِ عالیہ پر اپنی صدقِ دلی کیساتھ خدمت گذاری کا کام انجام دیتا ہوں۔ |
| نیست مرید رستگار تا نگرفت پیرا را |

کوئی مرید تب تک (رستگار) نہ ہوگا جب تک نہ وہ اپنے مرشد برحق کے دامن کو تھام کر رہیگا۔

حضرت شیخ حمزہؒ است پیر منِ فقیر را

حضرت شیخ حمزہؒ مجھ فقیر و حقیر کے پیر و مرشد برحق ہیں۔

شاد شدہ اَست جان و دل چونکہ بصحبتش رسید

جب سے میں اُنکی صحبت میں بیٹھا ہوں تب سے میرے جان و دل اور روح نے شادمانی اور مسرت پائی ہے۔

ذاتِ شریف آں عزیز لایق رہبری بدید

ان کی ذاتِ شریف نے مجھے رہبری کرنے کے لایق پا کر اپنے لطف و کرم سے مجھے رہبری فرمائی۔

شکر خدا بگفت و گشت زود بصدق جان مرید

اللہ کا شکر ہے میں صدق و دل سے اس صاحب کرم کا مرید بننے کا اعلان بھی کرتا ہوں۔

نیز زبان ازیں فرح نعرہ ترہمی کشید

میری زبان بھی انکے مرید ہونے کا نعرہ دیکر میں اپنی خوشی و مسرت سے اُونچی آواز میں کہتا ہوں۔

حضرت شیخ حمزہ است پیر من فقیر را

حضرت شیخ حمزہؒ مجھ فقیر و حقیر کے پیر و مرشد برحق ہیں۔

پای طلب براہِ نہ ترک بکن چراو چون

اس راستے کو پا کر میں نے بغیر چون و چرا ہمیشہ کیلیئے اپنا کر مکمل ارادہ کیا ہے۔

ساز رفیق راہِ خویش صورتِ پاک رہنمون

اُنہوں نے میری رفاقت فرمائی کہ میں ثابت قدمی کیساتھ اس پر عمل پیرا ہوں۔

ذکرِ چہار ضرب را گوی گرفتہ دَم برون

اُنہوں نے مجھے ذکر چار ضرب کی عمل کرنے کیلیئے کہا بلکہ اسکو انجام دینے کی تربیت بھی فرمائی۔

وَسوسۂ نفس اگر کُند دَفع کنش باین فسون

اس ذکر مبارک سے میرا نفس تمام وسوسوں اور غلط خیالوں سے ہمیشہ محفوظ رہا ہے۔

حضرت شیخ حمزہؒ است پیر من فقیر را

حضرت شیخ حمزہؒ مجھ فقیر و حقیر کے پیر و مرشد برحق ہیں۔

اَز سرِ ہوش دوستان گوش باین سخن کنید

اے میرے دوستو بہ ہوش و حواس خمسہ کان دھر کر سنو (اور اس پر عمل کرو۔)

روبہَ خدا کنید و پشت جانب مال و زَن کنید

اللہ تعالیٰ جل جلالہٗ کی جانب رجوع اور مکمل بھروسہ کر کے اپنے مال وعورت وجان کی پرواہ کئے بغیر ان تینوں کی جانب اپنی پشت کر کے اللہ جل جلالہٗ کے حضور میں بیٹھوں۔

## پیر محقق مرا رہبر خویشتن کنید

میرے پیر محقق یعنی (اس نے ہر کام کو تحقیق کر کے) مجھے اپنی رہبری اور عنایات سے نوازا۔

## از سر شوق ہر یکے ورد زبان چو من کنید

میں نے شوق وذوق کیساتھ اپنی زبان پر وظیفہ بنایا اور میں اپنے عشق ومحبت سے بیان کرتا ہوں۔

## حضرت شیخ حمزہؒ است پیر من فقیر را

حضرت شیخ حمزہؒ مجھ فقیر وحقیر کے پیر ومرشد برحق ہیں۔

## حضرت قطبِ عالم اُست سلسلہ را چو پیشوا

حضرت قطبِ عالم یعنی حضرت سید جلال الدین بخاریؒ سہروردی قطب الاقطاب اس ہمارے سلسلے کے پیشوا ہیں۔

## معتقدم مشائخ سلسلۂ شریفہ را

میں ان سارے مشائخ عظام جو اس مقدس سلسلے میں ہماری رہبری کرتے ہیں۔ ان سب کا عقیدت مند ہوں۔

## حُبّ رُسول وصحب وآل دَر دِل من گرفتہ جا

میرے دل میں حضرت رسول کریم ﷺ ان کے آل واصحاب (علیھم الصلوٰۃ والسلام والرضوان) کی محبت اور عشق نے جگہ بنادی ہے۔

مذہبِ بوحنیفہؒ است مذہب بندہ خاکیاؒ

میں خاکی حضرت سیدنا امام اعظمؒ امام ابو حنیفہؒ کے مذہبِ حنفی سے وابستہ ہوں۔

حضرت شیخ حمزہؒ است پیر من فقیر را

حضرت شیخ حمزہؒ مجھ فقیر وحقیر کے پیرو مرشد برحق ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| چوں | بہ | نام | مصطفیٰ ﷺ | خوانم | درود |
| از | خجالت | آب | می | گردد | وجود |

"جب میں حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ سلم) کے اسمِ گرامی پر درود پڑھتا ہوں تو میرا وجود ندامت کے باعث پانی پانی ہو جاتا ہے۔"

از : علامہ ڈاکٹر سر شیخ محمد اقبالؒ

## مَنقبت شریفؒ علامہ حضرت باباداؤد خاکیؒ

از: عبدالقادر صاحب دَرویش قادریؒ، وصال (۱۶) شوال المکرّم ۱۳۶۴ھ

ای امام اہلِ شرع و ورع و قطبِ بحر و بر
تا نگاہِ حضرتِ سلطانؒ نمودت بہرہ ور
گشت جاری فیض ارشادِ تو بر ہر خشک و تر
یک نظر یا شیخ دین داؤد خاکی یک نظر
خوش نوا گشتی بمدح مرشد عالی مقام
راست آمد زیں نوا سازی ترا داؤد نام
بردرت با لحنِ داؤدی سرایم ہر سحر
یک نظر یا شیخ دین داؤد خاکی یک نظر
خاکیت آمد لقب از اتباعِ بُو ترابؓ
وز کمالِ علم امام اعظمِ ثانیؒ خطاب
شکر لِلّٰہ اِستفادہ میکنم زیں خاکِ در

یک نظر یا شیخ دین داوٗد خاکی یک نظر

طالبان سویت براہِ عشق بازی آمدند
''نازکی را ترک دادند'' نیازی آمدند
میر بزمِ معرفت گشتند پیر و راہبر
یک نظر یا شیخ دین داوٗد خاکی یک نظر

با نصیب از فیض ارشادت چو شد بابا نصیبؒ
صد ہزاراں طالبانِ خاص را آمد ادیب
چشم می دارم کہ سازی زیں نصیبم بہرہ ور
یک نظر یا شیخ دین داوٗد خاکی یک نظر

در حضورت چوں سعادت چو ز لطف وجود شد
خواجۂ ملکِ معارف شیخ دین مسعودؒ شد
ای سعادت بخش را یُمنت شوم فرخِ سیّر
یک نظر یا شیخ دین داوٗد خاکی یک نظر

# مَنقَبت شریف

از: خواجہ غلام رسول صاحب کاؤسہؒ، نوہٹہ جامع مسجد سرینگر

اے جنابِ خاکئے نوری نہاد
علمِ عرفان تو معنی ہاکشاد
ای فقیہہ عصر ای قادر کلام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

ای امام عالمانِ باخبر
شیخ حمزہؒ را توئی نورِ نظر
فیض خاص شیخ دیں برتو مدام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

ای حقیقت دانِ سرِ معرفت
ای طریقت آشنا با منزلت
ای شریعت راز تو حاصل نظام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

نیست چوں تو در زمان فرزانۂ
در علومِ معرفت علّامۂ

عارفان را بر وجودت احترام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

از تو شد ورد المریدین خوش بیان
در ثنائے شیخ حمزہؒ نورِ جان
مخلصان را ورد اعظم صبح و شام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

بلبل بستانِ سلطانی توئی
نو بہارِ باغ عرفانی توئی
روئے پاکت ضوفشان از عشق تام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

شیخ حمزہؒ رہنمائے بحر و بر
مر ترا بنمود از عرفان خبر
از مئے عرفانِ خود بخشید جام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

از تو شُد خوشنود آں سلطانِ دین
شیخ حمزہؒ مظہرِ نُورِ مبین
کرد اَرزان بر وجودت فیض عام

حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

بر ضمیرت مُنکشِف اَسرار کرد
نُورِ حق بخشید چشمت باز کرد
بر مقامِ عارفان فائز مرام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

با تو شیخ دینِ حق اِکرام کرد
بیعتِ جن و بشر اِنعام کرد
رہنمائے بحر و بر گشتیؔ مدام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

اَز فیوضِ شیخ چوں رُوشن شُدی
دَر جہان بینا بہَ نُوراللہ شُدی
شُکرِ اللہ بر زبانت بُد دوام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

نُورِ حق بخشید دَر خاکی وجود
اَز خلافت رُتبہ اَت اعلیٰ نمود
جن و اِنس و بحر و بر دَر زیر دَام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

السّلام ای عاشقِ شیخ یقین
السّلام ای مدح خوانِ شاہِ دین
السّلام ای خاکئے نوری مقام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

السّلام اندر جہانِ ہست و بود
نیست چون تو عاشقِ اَندر وجود
مدح خوانِ شیخ حمزہؒ بامقام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

السّلام ای نُورِ جانم السّلام
السّلام ای شاہِ عالم السّلام
السّلام ای پُشتِ بانم السّلام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

کاوٗسِ مسکین گدائے بارگاہ
بَر اُمیدے آمدہ دَر پیشِ شاہ
قبلۂ حاجاتِ عالم اِین مقام
حضرتِ داوٗد خاکی السّلام

بسم اللہ الرحمٰنِ الرحیم

# تمھید

## حضرتِ علامہ شیخ بابا داوٗد خاکیؒ

## (فارسی عبارت)

**الحمد للّٰہ** و سلامُ علیٰ عبادہِ الدین اصطفیٰ اما بعد میگوید المفتقر الیٰ رحمته اللہ ذو المنن داؤد بن حسن عفر اللہ تعالیٰ لہ‘ ولوالدیه واحسن الیهما والیه که قبل ازیں در وقتی از اوقات متبرکه بتوفیق الٰهی قصیده مشتمل بر مسائل ضروریه اُصول و فروع شریعت مبنی بر چندی قواعدلا بدیه سلوک طریقت و مشیر شمه احوال اهل حقیقت درضمن بیان بعضی احوال و مقامات و کرامات مربی خود شیخ زمان مرشد دوران حضرت شیخ حمزه مد ظله علیٰ روس المخلصین کالمد علیٰ رائس الهمزه هم برکت صحبت او بر دل این کمینه وارد شده بود و اکثر محبان و یاران خصوصاً مریدان و مخلصان آنحضرت بسمع قبول و رضا استماع فرموده در نوشتن و خواندن و یاد کرفتن آں رغبت مینمود ند امّا بواسطه اشتمال بعضی ابیات آں بر الفاظ عربیه مصطلحه اهلِ

تصوف و غیر ایشان و نسبت توقف بعضی اشارت مجمله با ستماع
تفصیلے کرامات ِشیخ مذکور کما هوا المراد مفهوم و معلوم هر
کسی نمے شد پس بالتماس بعضی اعزه خصوصاً بارشارت با
بشارت حضرت شیخ الاسلام مشار الیه در زیر ابیاتی که فی الجمله
اشکالی و اجمالی داشتند شرحی و تفصیلی بطریق نقل از بعضی
کتب معتبره و رسائل متداوله نوشته آمد بسبب الحاح ملتمسان
بزیادتی الضباح بعضی روایات محتاج الٰهیاوحکایات مناسبه لها
نیزبدان اضافت کرده شد تا معانی آں روشن تر شود و مضامین آں
مبرهن ترگردد وبملاحظه جمع شدن فوائد کثیردر وے نام آں
مجموعة الفوائد نهاده آمد ما مول از مکارم اخلاق و محامداوصاف
مطالعه کنندگان با نصاف آنست که اگر بر خطائی و خللی اطلاع
یابند القیم اصلاح در تصحیح آں کو شد والا بذیل عفو بپوشند
ربنا لاتواخذ نا ان نسینا او خطا نا بعفوک و امتنا نک و کرمکو
احسانک یا اکرم الاکرمین و یا ارحم الراحمین
ببسم الله الرحمنٰ الرحیم وبه نستعین یعنی بنام خدا یکه خداوند
ببخشش است ابتداء میکنم ایں کتاب را پس رحمٰن و رحیم بیک
سعی با شد چنانکه امام ِقشیریؒ و خواجه پارساؒ دَر تفسیرآورد ند
گفته اند که ایں مذهب اهل تحقیق است اتحاد معنی از کلام

جوهری نیز مستفاد گشته است و گفته اند که تکرار از برای تاکید است اما در کشاف رحمٰن را کثیر رحمه و رحیم را ذو الرحمة گفته است و روشن و مبرهن است که علماء سلف و فضلاء خلف در اوائل تصنیف و ابتداء تالیف خود بسم الله الرحمٰن الرحیم و الحمد لالله ایزاد می نموده اند عمل بحدیثین مشهورین لکن در نشر العشر مذکور است که خصوصاً بسم الله و حمد از حدیثین مقصود نیست غرض ذکر حق سبحانه و تعالیٰ است که در ابتداء نامه هرقل حمد واقع نیست بلکه مجرد بسمله است و همیں معنی از کلام ایں خبر در شرح صحیح بخار یست مفهوم میگرد ر پس ازیں هنگام تکلف توفیق بین الحدثین ساقطه باشد و ابتداء بیکی از تسمیه یا تحمید کافی پس اینجا در ضمن مطلع قصیده که نص در تحمید است اگرچه مقصود حدیث بسمله نیز حاصل می شد و لیکن به نیت تیمن و تبرک بر سبیل نور علیٰ نور بسمله هم بر بالای مطلع همچو درة التاج مذکور و مسطور شد بعضی از فضلاء نقط حدیثین ابتداء در کتاب خود بایں عبارت روایت کرده اند که قال علیه السلام کلُ امرٍ ذی بال لم یبد افیه ببسم الله فهوَ ابتر و کل امر ذی بال لم یبدافیه بحمد الله فهو اجزم صدق رسول الله صلی الله علیه وسلم .

بسم اللہ الرحمٰنِ الرحیم

# تمھید

## از افادات حضرتِ امامِ اعظمِ ثانی شیخ الاسلام

## علامہ شیخ بابا داوٗد خاکی (رحمتہ اللہ علیہ)

## (اُردو ترجمہ)

**اللہ** تعالیٰ جل جلالہٗ کا بے شمار حمد و شکر ہے۔ نیکو کار اسکے چنے ہوئے برگزیدہ اور خاص بندوں پر بے شمار سلام یا سلامتی رحمتوں و برکات کا نزول ہو۔ اسکے بعد میں فقیر عرض کرتا ہوں اللہ جل جلالہٗ کی رحمت کاملہ کا خواستگار ہوں اسکے بہت سے احسان اور کافی منت مجھ داوٗد فرزند حسن پر ہیں۔ اللہ جل جلالہٗ اسکی اور اسکے والدین کرام کو اپنی بخشش اور مغفرت فرماوے اور یہ اللہ جل جلالہٗ کا نہایت ہی لطف و کرم ہے کیونکہ اس باری تعالیٰ جل جلالہٗ نے اس مبارک وقت پر اور آیندہ مبارک اوقات میں ایک ایسی توفیق عطا فرمائی کہ میں ایک قصیدہ جو کہ ضروری مسائل پر مشتمل ہے۔ تصنیف کروں ہر چند یہ مبارک قصیدہ شریعت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے اُصول و فروعی مسائل پر مبنی ہے۔ اور ان اُصولوں پر جو کبھی

نہ ختم ہونے والے ہیں اس میں سلوکِ طریقت اور شریعت کے متعلق بیانات اور توضیحات موجود ہیں اس ضمن میں اہلِ حقیقت کے احوال وغیرہ۔ اور مقامات و کرامات خاص کر میرے مرشدِ اعظم حضرتِ شیخ زمان مرشد دوران حضرتِ محبوب العالم سلطان العارفین شیخ حمزہ (مد ظلہ علیٰ رؤس المخلصین کا المد علیٰ رأس الحمزہ) ان کے برکات محبت اور صحبت میرے دل میں بسے ہیں انکے احسانات اور مجھ عاجز پر وارد ہوا کرتے ہیں آپکے اکثر محبان اور دوستوں خاص کر مریدوں اور مخلصوں کو وہ اپنے سننے کی قوت کیساتھ اور قبول کرنے کی عادات کیساتھ انکے حالات سے آگاہ ہوکر سنتے ہیں۔ وہ مجھے لکھنے پڑھنے اور یاد کرنے کی طرف بھی راغب کرتے ہیں۔ انکو دکھا کرتے ہیں۔ اور دیکھتے ہیں بعض اشتاد و ابیات یا عربی الفاظ کی اصطلاح بھی فرماتے ہیں۔ اہلِ تصوف وغیرہ پر انکے نسبت پر ٹھہرنے اور بعضے اشارات سے آگاہ کرتے ہیں۔ تاکہ انکو جملوں میں استعمال تفصیل کیساتھ کیا گیا ہے۔ یہ اس شیخ کاملؒ جنکا ذکر اُوپر ہوا ہے۔ وہ یعنی کرامات سے مراد و مفہوم اور معلومات سے آگاہ کرتے ہیں۔ ہر ایک کیلئے یہ نہیں ایسا ہوتا ہے مگر میں ان کی خدمت عالی میں التماس کرتا رہتا ہوں۔ ان عزت والے بعض معزز اصحاب ارشادات بشارات جنکی طرف شیخ الاسلام حضرت شیخ حمزہ مخدومؒ اشارہ فرماتے ہیں۔ کئی اشعار اور ابیات کو جملوں کی شکل اور اجمالی حالت سے وضاحت فرماتے ہیں۔ شرح و تفصیل

بطریق نقل بعض کتب معتبراوران رسائل جو پوری دلائل کیساتھ متواتر نکالے جاتے ہیں اور تحریر میں لائے جاتے ہیں۔منت سماجت کرنے والوں کی خواہشات پورا کرنے اورانکے بے حد التماس کرنے پر جو میرے لئے مددگار ثابت ہوسکتے ہیں۔ان روایات کو ضروری سمجھانے کیلئے۔ان حکایات جو کہ ہم نے مناسب سمجھا ان کی اضافت کردی تا کہ انکے بیانات آسانی سے سمجھ میں آجائیں۔اور مضامین روشن اور صاف طور پر آسان اور جلد سمجھ میں آئیں گے ان مضامین کو ملاحظہ کرتے وقت ان کو اسلئے جمع کیا گیا ہے تا کہ اکثر لوگوں کو فائدہ حاصل ہوجائے۔اسلئے اس مجموعہ جو فائدہ مند ہے اس کا نام مجموعتہ الفوائد آیا ہے۔یعنی شرح قصیدہ ضروریہ جسکے تعارف پر اس کتاب میں مضمون شامل ہے جو بزرگوں کی عمر میں انکے اخلاق و عادات میں بہتری لائے اور وہ شکر گزاری وثناء گوئی کرسکیں۔حضرات جو ہماری تحریرات کا مطالعہ کریں گے ان سے مؤدبانہ التماس ہے کہ اگر مجھ سے کوئی غلطی یا کوتاہی ہوئی ہو۔تو از راہِ کرم ہمیں مطلع کریں یا اطلاع دیں تا کہ ہم اس غلطی کا اصلاح کریں اوراس کو کسی بھی طرح ٹھیک اور دُرست کرنے کی کوشش کریں گے۔ہمیں اس کیلئے عفو کریں یا معاف کریں۔ اللہ بھی معاف فرمائیگا۔

ترجمہ آیہ کریم : (''اے ہمارے رَب ہم پر دار و گیر یا (پُوچھ گچھ) نہ فرمایئے اگر ہم بھول جائیں یا چوک جائیں اپنے عفو اپنی منت یا مہربانی اپنے کرم اور

اپنے احسان کے پاس سے اے سب بڑے کرم کرنے والے اور بڑے رحم کرنے
والے کے نام سے شروع کرتا ہوں اور میں اُسی سے ہی مدد مانگتا ہوں۔") خدائے
ذُوالجلال کے نام پر خداوند کریم ہمیں بخش دے کیونکہ ہم نے اس کتاب کی ابتداء
اسطرح کی ہے کہ ہماری یہ کوشش حضرتِ رحمٰن جل جلالہ حضرتِ رحیم جل جلالہ کیلئے ہی ہے۔
تاکہ وہ ہماری بخشش فرمائیں گے حضرتِ امام اُبوالقاسم قشیریؒ اور حضرتِ خواجہ محمد پارسا
(خلیفہ ٔ اُکمل حضرت محمد نقشبند مشکلکشاء بخاری (علیہ الرحمتہ والرضوان) کے تفسیر میں
آیا ہے فرماتے ہیں کہ مذہبِ حنفیہؒ جو اہلِ تحقیق کے اتحاد کیلئے عمل میں لایا گیا ہے۔
اور حضرتِ علامہ جوہریؒ کے کلام وفرمان میں آیا ہے اور اُنہوں اتحاد واتفاق مسلمانوں
میں قائم رکھنے کیلئے سخت تاکید کی ہے۔ اتحاد سے یہ دین چمکنے والا بن جائیگا۔ تاکید
اسلئے بھی کی ہے فرمایا ہے البتہ تفسیر کشاف (علامہ زمخشریؒ) حضرتِ رحمٰن جل جلالہ کو
کثرت سے مہربانی کرنے والا اور حضرتِ رحیم جل جلالہ کو بھی زیادہ رحم کرنے والا پاؤ
گے۔ (ذُوالرحمت کہا گیا ہے) یہ اللہ جل جلالہ ہی رحمٰن ورحیم ہے۔ کہا گیا ہے کہ علماء سلف و
خلفاء خلف نے کسی کام کا آغاز (بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا الحمد للہ رب
العالمین) سے فرمایا ہے۔ سابقہ تصانیف کی ابتداء اُنہوں نے (بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ
الرَّحِیْمِ) سے کی ہے۔ آغاز حمد باری تعالیٰ جل جلالہ کے کلام سے کیا ہے۔ نثر لکھتے وقت
اس پر عمل بھی کی ہے اور نثر العشر کتاب کا نام ہے اس میں ذکر کیا گیا ہے خصوصاً بسم

اللہ اور حمد احادیث میں آیا ہے کہ ذکر خدا ہی اصل میں مقصد ہے کیونکہ ہرقل بادشاہ کے نام مکتوب نبوی ﷺ میں ایسا واقع نہیں ہے بلکہ مجرّد بسم اللہ مانا ہے اس معنی کو از کلام ابن ہجر مکیؒ نے جو شرح صحیح (بخاری شریف) کی لکھی ہے۔ اس بحث کا مفہوم یہ آیا ہے کہ اللہ جل جلالہٗ نے ہمیں قصیدۂ مبارک لکھنے کی الحمد للہ توفیق عطا فرمائی۔ اسطرح احادیث صحیح سے ساقطِ ہے اگر ابتداء بسم اللہ تمہید سے کی جائے کافی ہے۔ پس یہاں پر اس ضمن میں قصیدۂ مبارک کا مطلع حمد سے آغاز کیا گیا ہے۔ اگرچہ مقصودِ حدیث بسم اللہ ضرورت اسلئے حاصل نہ ہوئی کیونکہ ہم نے توفیق خداوندی پر ہی حمد سے آغاز کیا ہے۔ اللہ جل جلالہٗ کا حمد ہم نے بہ نیت برکت یا تمحیص اور تبرکاً (نورٌ علیٰ نور) بسم اللہ ہم نے اللہ جل جلالہٗ کا شکر بجا لانے کیلئے ہی لکھا ہے۔ شعر کے اُوپر جیسا کہ کتاب (دُرۃ التاج) کی سطروں میں لکھا گیا ہے اور بعض فاضل علماء کے لفظِ حدیثین کی کتابوں کی ابتداء خود اسی عبارت پر مبنی ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا۔ ہر کوئی مہتمم بالشان کام جس کی ابتداء (آیۂ رحمت) (بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ) سے نہ کیا جائے اور وہ بے برکت ہے جو کوئی مہتمم بالشان کام جس کی ابتداء (الحمد للہ رب العالمین) (حمد خداوندی) سے نہ کی جائے وہ ناکارہ ہے سچ فرمایا حضرت رسول کریم (صلی اللہ علیہ وسلم) ہمارے آقا و پیغمبر ﷺ نے۔

# پیشِ لفظ

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ علیٰ لَاِیمان وَالْاِسلَام والصلوٰۃ والسلام علیٰ سیدنا ونبیینا خاتم النبین حضرت احمدا لمجتبیٰ و محمد ن المصطفیٰ صاحب الجود والکرم وعلیٰ سائر آلہٖ واصحابہٖ واھل بیتہٖ وذریاتہٖ واولیاء طریقتہٖ وعلماء شریعتہٖ وعلیٰ خاصۃً سید الاولیاء الکاملین الشیخ محی الدین ابو محمد السید عبد القادر الجیلانی المکین الامین رضی اللہ عنہٗ وارضاہ ُعنا وعلیٰ سیدنا الشیخینا الشیخ حمزۃ المخدوم حضرت محبوب العالم سلطان العارفین مد اللہ ظلہٗ علیٰ روسنا کاالمد علیٰ رأس الحمزۃ وعلیٰ خلیفتہ حضرت علامہ شیخ بابا داؤد خاکی (علیہ رحمۃ والرضوان) ورضی اللہ عن آل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الیٰ یوم القیامۃ آمین یارب العالمین. امابعد

**اللہ تعالیٰ** کا بےحد شکر وثناء کے بعد یہ کہنا ضروری ہے کہ حضرات اولیاءِ کرام علیہم الرحمۃ والرضوان نے یہاں کشمیر کی وادی میں اسلام کی بنیاد ڈالی۔ ہمارے آباواجداد نے دین اسلام کی پیروی کرتے ہوئے ہی اس دنیا سے رخصت ہوئے انشاء اللہ ہماری آئندہ آنے والی نسلیں اسی دین برحق پر قائم رہ کر اور پیروی کر کے اس دنیا سے رخصت ہونگیں۔ حضرت آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے آپ میں سے بہتر وہ ہے جس نے قرآن مجید خود پڑھا اور دوسروں کو بھی

پڑھایا۔ اسی لئے عربی زبان میں پڑھانے اور سکھانے والے کو معلم اُردو اور فارسی میں اُستاد انگریزی میں ماسٹر یا ٹیچر کہتے ہیں علم خود پڑھنا اور دوسروں کو پڑھانا یا سکھانا موجودہ دَور میں نہایت ضروری ہے کیونکہ انسان کو آخر دم تک سیکھنا اور سکھانا ہی ہوتا ہے اسی وجہ سے میں اپنے نام کیساتھ ماسٹر کا لفظ لکھتا ہوں آج کل کے سائینسی دَور میں سیکھنے اور سکھانے کی ہر انسان کو اشد ضرورت ہے۔ دوسرا فرمان نبوی ﷺ ہے کہ جو اپنے لئے پسند کرو وہ دوسروں کیلئے بھی پسند کیا کرو۔ ایک اور فرمان نبوی ﷺ کے مطابق فرمایا گیا ہے کہ لوگوں میں بہتر انسان وہ ہے جو دوسروں کو فائدہ یا نفع پہنچائے۔ ان فرمودات کی تعلیم ہمیں آبا و اجداد اور اساتذہ کرام سے حاصل ہوئی ہے اللہ ہم سبھوں کو ان فرمودات پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرماوے۔

اس مبارک قصیدہ ضروریہ میں نہایت احسن طریقے سے حضرت علامہ خاکیؒ نے شریعت، طریقت کے اعمال کو سمجھایا ہے اللہ ہمیں عمل کر کے شرف قبولیت بخشے۔ یہ مبارک قصیدہ مجھے اپنے عزیز برادر الحاج محترم شوکت حسین کینگ نے یکم ماہ صفر المظفر ۱۴۲۸ھ میں یعنی آج سے دس سال پہلے دیا تھا تاکہ میں اس کو پڑھوں۔ (تاخیر سے اس کو ترجمہ کرنے کیلئے ایک لمبی داستان کی ضرورت ہے) اب میں نے الحمد للہ ان (۱۲۹) فارسی اشعار کو اُردو میں ترجمہ کرنیکا آغاز (۸) ماہ جمادی

الثانی ۱۴۳۸ھ بمطابق (8) مارچ 2017ء بروز بدھوار کیا۔ میں اپنے اساتذہ کرام کا بہت مشکور ہوں جنہوں نے مجھے پڑھایا اور سکھایا۔ ان حضرات میں میرے ایک رشتہ دار محترم خواجہ عبدالاحد حکیم فرزند محترم خواجہ عبدالوہاب حکیم (مرحوم) ساکن ٹینگہ پورہ نواکدل سرینگر جس نے صرف مجھے ہی نہیں بلکہ بہت ہمسائیوں، رشتہ داروں کو بغیر کسی معاوضہ کے تلاوت کلام اللہ سکھایا۔ ہر ایک شاگرد کو اُونچی آواز میں پڑھنے کا حکم ہوتا تھا وہ خود حکاک کا کام کرتے تھے شاگردوں کو نام پکار کر الفاظ کی تصحیح کرتے تھے بلند آواز میں پڑھنے والوں کو غلط پڑھنے پر لوگ حیران رہتے تھے اصل میں وہ خدا دُوست عاشق رسول ﷺ اذان عشاء کو سنتے وقت بلند آواز سے کلمۂ طیب پڑھ کر شب جمعہ میں اس دنیائے فانی کو رخصت کر گئے۔ اللہ اعلیٰ علیین میں ان کو اور میرے دوسرے تمام اساتذہ صاحبان کو جن سے میں نے استفادہ کیا ہے ان کو جوار رحمت میں جگہ نصیب کرے۔

اسکولوں میں میرے ساتھیوں دوستوں پروفیسر صاحبان علماء دین میرے مرشدین اور مفتیان کرام ماہرین تعلیم سے میں نے علمی استفادہ کیا ہے خاص کر میرے محترم مرحوم ماموں جان خواجہ غلام محی الدین زرگر (بیارو) فرزند خواجہ عبدالصمد زرگر (بیارو) ساکن مہاراج گنج زینہ کدل سرینگر نے بہت عربی، فارسی، اُردو، کشمیری

زبانوں کے کتب کا ذخیرہ جو ابھی بھی میری ذاتی لائبیری میں موجود ہیں ان کے مطالعہ کرنے سے بھی مجھے کافی فائدہ حاصل ہوا ہے اللہ تعالیٰ ان سارے حضرات اور میرے والدین و آباواجداد کو اپنے انعامات سے نوازیں۔اسی لئے میں اس قابل بنا کہ میں نے وادی کشمیر کے بہت بڑے جیّد عالم حضرت علامہ شیخنا شیخ بابا داوٗد خاکیؒ (رحمۃ اللہ علیہ) کی فارسی کتاب نامی ''قصیدہ ضروریہ'' کے اشعاروں کا ترجمہ الگ الگ کر کے اُردو زبان میں میں نے ایک مخلصانہ کوشش کی ہے۔اللہ تعالیٰ میری اس مخلصانہ کوشش کو اپنی بارگاہ میں قبول فرما کر قارئین کیلئے مشعلِ راہ بنے اور فائدہ مند ثابت ہو۔اہل ذوق و اہل علم قارئین سے استدعا ہے کہ اس کتاب میں کوئی غلطی نظر آئے تو اس کی نشاندہی کر کے مطلع کریں۔تا کہ آئند اشاعت میں تصحیح کی جائیگی۔اللہ تعالیٰ غلطیوں کو معاف فرمائیں اور ہم سب کو دین اسلام کی خدمت کرنے اور اَولیاء کرام کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا کریں۔(آمین)

جب میں نے اس کا ترجمہ مکمل کر کے برادر شوکت صاحب کینگ کو (۱۱) شوال المکرّم ۱۴۳۸ھ بمطابق (۶) جولائی ۲۰۱۷ء کو دِکھایا تو اس نے مجھے ایک کتاب دی جس کا نام (''علمدار'' رسالہ کا شمارہ نمبر (۱۰۔۱۱) بعنوان ''بزم سلطانیہ'' (جو مرکز نور سنٹر فار شیخ العالم سٹیڈیز کشمیر یونیورسٹی) کے سیمنار میں (۱۹) اور (۲۰) مئی ۲۰۱۵ء کو

مولانا شوکت صاحب نے پڑھا ہے اس کتاب کے صفحہ نمبر (۷۵ تا ۸۸) پر بعنوان قصیدۃ التائیہ المعروف بہ قصیدۂ ضروریہ کا (مختصر تعارف) از مولانا شوکت حسین کینگ (ٹرسٹی مسلم وقف بورڈ جموں کشمیر) کے نام سے شائع ہوا ہے۔ اس میں سے ضروری معلومات پاکر اس کتاب انوار سلطانیہ کیساتھ قارئین کے علم میں اضافہ ہونے کیلئے شائع کیا گیا ہے۔ اُمید ہے کہ یہ کوشش پسند آجائے گی۔

یہ مبارک قصیدہ نیو کشمیر پریس امیراکدل سرینگر میں (ادارۂ عالیہ سلطانیہؒ) نے شوال المکرّم ۱۳۹۳ھ میں شائع کیا ہے۔ اسکا حرفِ اول صفحہ نمبر (۲۷۔۲۸) پر محترم صدرِ انتظامیہ ادارہ عالیہ خواجہ مرزا کمال الدین شیداؔ صاحبؒ نے لکھا ہے۔ میرے والد محترم خواجہ محمد عمر کینگؒ اس (ادارۂ عالیہ سلطانیہؒ) کے نائب صدر تھے۔ اسکا پہلا تعارف وادی کے مشہور و معروف عالم دین ماہر علوم ابجد عربی و فارسی و انگریزی زبانوں کے ماہر محترم المقام الحاج پروفیسر مفتی محمد جلال الدین صاحبؒ صدرِ مفتی جموں و کشمیر خانقاہِ معلّٰی سرینگر نے صفحہ نمبر (۲۹ تا ۵۹) تک اُردو نثر میں لکھا ہے اس لئے ان کا ہی یہ مقام تھا کہ اُنہوں نے حضرت علامہ خاکیؒ کے ابجدی الفاظ کے اَشعار میں معنی سمجھ لئے ہیں اسی لئے میں نے اپنے ترجمہ کیساتھ اُنکے ترجمے کو بھی اَشعار کیساتھ نیچے تحریر کیا ہے اللہ تعالیٰ جل جلالہ ہماری ان کوششوں کو قبول فرما کر ہم سب کو

خیر دارین عطا کرے۔

# ایک تاریخی اِنکشاف

حضرتِ علامہ شیخ محمد حافظ بصیر علیہِ الرحمۃ والرضوان جن کی درگاہ عالیہ محلّہ خندہ بھون نواکدل سرینگر میں واقع ہے ان کے شاگردوں میں حضرتِ ایشان جامع الکمالات شیخ یعقوبِ صرفیؒ حضرتِ بابا داوٗد خاکیؒ (ان دونوں حضرات کو امام اعظمِ ثانی کے القاب سے علماء وعوام نے نوازا ہے۔) اسکے علاوہ حضرتِ سید شمس الدین پالؒ حضرتِ ملا رضی الدینؒ وغیرہ اصحاب ہیں۔ان سب فاضل علماؤں کے اُستاد کی بنیاد پر حضرتِ ملا محمد حافظ بصیرؒ کو عوام نے (حضرتِ ملہ بابا صاحبؒ خندہ بھون نواکدال سرینگر) کے نام سے یاد کیا ہے۔اور آج تک کیا کرتے ہیں۔اللہ تعالیٰ جل جلالہ کے فضل وکرم سے ان حضرات نے اسی صاحب سے تفسیر قرآن واحادیث، فقہ، منطق ،فلسفہ، صرف ونحو، تاریخ وسیر، طِب، ریاضی وغیرہ علوم حضرتِ ایشانؒ کے فرمان کے مطابق سیکھے ہیں۔

چند مورخوں نے ان پر ایک بے بنیاد اور ایسا غلط الزام لگایا ہے جو انسانی عقل سے باہر ہے کہ" اُنہوں نے فرمایا ہے کہ شیعہ بھی دلیل رکھتے ہیں تو حضرتِ خاکیؒ اور حضرت پال صاحبؒ ان کی درسگاہ سے چلے گئے۔" جب دیکھا جائے کہ

حضرتِ صرفیؒ اپنی دیوان میں تحریر فرماتے ہیں۔

بجانم بندۂ اَصحاب و آلت یارسول اللہ ﷺ
کہ ہست ایں بندگی فخرم چہ در دنیا و در عقبیٰ

اُنہوں نے اس نعت مبارک میں حضرات چہار یارانِ باصفاؓ اہلِ بیت اطہارؓ دوازہ امامینؒ کی تعریفیں نہایت بہترین انداز میں کی ہیں اور حضرتِ ایشانؒ نے اپنی ایک کتاب مغازی النبی ﷺ میں حضرتِ علامہ حافظ بصیرؒ کی نہایت اَحسن طریقے سے مدح گوئی فرمائی ہے اوراپنے آپکے علاوہ اپنے والدمحترم کو انکا بہترین مرید اور خادم بتایا ہے۔اسی طرح حضرتِ علامہ خاکیؒ کے (شعر نمبر:۱۸۸اور۸۹) میں اُوپر درج کئے گئے الزام پر اُستاد کی حمایت میں اعلاناً تردید کرتے ہیں۔

این شہادت دَر دو دار اَز من دہید ای شاہداں
کیں ضعیف از جاں محبِّ ایں نکو معشر شدہ اَست
دل بہ حُبّ آل و اصحابِ رُسولم ﷺ صاف باد
از فضولی وز تعصب کان لبی انکر شدہ اَست

اس سے صاف ظاہر ہے کہ حضرت علامہ حافظ بصیرؒ نے ہی اپنے شاگردوں کو محبت اہل بیت اطہار و اصحابان کبار ( علیہم الصلوٰۃ والسلام والرحمۃ والرضوان ) کی تعلیم

سے ان کے دل مُنوّر اور پُرنور کیئے ہیں۔ آج تک مورخوں نے ایک دوسرے کی نقل کر کے ایک جید عالم دین پر غلط الزام تراشی کی ہے اور بغیر تحقیق بے بنیاد الزام لگایا ہے ہماری دعا ہے کہ اللہ جل جلالہٗ ہم سبوں کو دین میں اتحاد و اتفاق اور صحیح طور خدمت دین کرنے کی توفیق عطا فرماوے جو آخرت کیلئے نجات کا باعث بن جائے۔ (آمین)

آخر پر میں وادی کشمیر کے موجودہ علماء کرام سے گذارش کرتا ہوں کہ وہ اولیاء کرام کی خدمات، خلوص، روحانیت، جو ان کو اللہ تعالیٰ جل جلالہٗ کی عطا ہوئی کرامات کو مدنظر رکھ کر ہر دور میں تحریر کیا کریں تا کہ موجودہ دور میں دین اسلام کو بدنام کرنے والوں کو پُرامن طور دین اسلام کی آبیاری کرنے کا سبق حاصل ہو سکے اور وہ بھی اپنے آپ کو صالحین میں شامل کر پائیں۔ حضرت ایشان شیخ یعقوب صرفی ؒ نے اپنے اُستاد حضرت علامہ حافظ محمد بصیرؒ خندہ بھون نواکدل کے یومِ وصال پر (تاریخ وصال ۱۲ ذی الحجۃ الحرام ۹۴۶ھ) ایک مرثیہ تحریر کی ہے جو ہم نے کتب خانہ منطقیہ (درگاہِ عالیہ غوثیہ ؒ) حضرت رہ بابا صاحب ؒ کے مرحوم سجادہ نشین صاحب الحاج سید غلام احمد قادری منطقی (علیہ الرحمتہ) (وصال ۲۱ جمادی الثانی ۱۴۳۵ھ بمطابق (۲۲) ماہ اپریل ۲۰۱۴ء) سے حاصل کی ہے اسکا آخری شعر یہاں نقل کرتا ہوں۔

آن حافظ علم و ادب بودہ بصیرؒ از فضل رب

تاریخِ فوتش زان سبب شد عالمِ تفسیر دان

مغل افواج نے گورنر نامی قاسم خان کی قیادت میں کشمیر پر ۱۲ اکتوبر ۱۵۵۸ء کو داخل ہو کر قبضہ کیا چونکہ حضرت محبوب العالم شیخ حمزہ مخدومؒ بروز جمعرات ۲۴ ماہ صفر المظفر ۹۸۴ھ کو اس دنیا سے رُخصت ہوئے حضرت علامہ خاکیؒ کے بیان کے مطابق تحریر کرتے ہیں۔

پئی تاریخ سال وصلِ مخدومؒ

مناسب یافتم ''مخدومِ مرحوم''

حضرت علامہ بابا داوٗد خاکیؒ اسلام آباد کشمیر میں (۳ ماہ صفر المظفر ۹۹۴ھ) کو اس دنیا سے تشریف لے گئے۔ آپ کی نعش مبارک کو اسلام آباد میں ہی حضرت بابا حیدرؒ (ہردی) ریشی کے مقبرہ میں سپرد خاک کئے گئے۔ کچھ عرصہ بعد (بعض کے مطابق ۶ ماہ بعد) حضرت محبوب العالم شیخ حمزہ مخدوم صاحبؒ نے اپنے ایک مرید حضرت زین الدینؒ کو خواب میں حکم دیا کہ گورنر قاسم خان کا تعاون حاصل کیا جائے تاکہ حضرت خاکیؒ کے جسدِ مبارک کو میرے پاس دفن کیا جائے۔ گورکن (قبر کھودنے والے) نے جب اسلام آباد میں قبر کھودی تو اندر چلا تو حضرت ریشیؒ کو اپنا دستِ مبارک حضرت خاکیؒ کے جسدِ مبارک پر رکھ کر پایا۔ گورکن نے باہر نکل کر گورنر قاسم خان صاحب کو یہ واقعہ سنایا۔ قاسم خان گورنر نے کہا کہ جاؤ ان سے عرض کرو کہ یہ حکم

حضرت محبوب العالمؒ کا ہے۔ جب دوسری بار گورکن قبر کے اندر چلا تو حضرت خاکیؒ کے جسدِ مبارک کو اکیلے ہی پایا۔ اس طرح سے علامہ خاکیؒ کو سرینگر لاکر پہاڑی کوہِ ماران پر حضرت سلطان العارفین محبوب العالم شیخ حمزہ مخدومؒ کے پہلو میں سپرد خاک کیا گیا۔ اس کرامت سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت شیخ حمزہ مخدوم صاحبؒ نے اپنے خاص وباوقار خدمت گار مرید حضرت بابا داؤد خاکیؒ کو اپنے جوار میں جگہ دے کر قیامت تک نہایت عزت بخشی۔

مورخین کے مطابق حضرت محبوب العالم شیخ حمزہ مخدوم صاحبؒ، حضرت خضر (علیہ السلام) کیساتھ حضرت علامہ محمد حافظ بصیر صاحبؒ خندہ بھون نواکدل سرینگر کی مسجد شریف میں باضابط طور ملاقی ہوئے ہیں عصر کی نماز دونوں کو حضرتِ خضر (علیہ السلام) نے پڑھائی ہے اس علاقہ کے متصل محلّہ تارہ بل میں حضرت محبوب العالمؒ کا بالواسط ایک مشہور خلیفہ حضرت شیخ احمد صاحب عاصمی تارہ بلیؒ نواکدل سرینگر کا (وصال ۱۳ رجب المرجب ۱۰۷۸ھ) محو استراحت ہیں۔

تذکرہ اَولیاء کشمیر تاریخ حسن کے تیسرے حصے میں مورخ لکھتے ہیں کہ جناب حضرت شیخ احمد تارہ بلیؒ کے حالات لکھنے کیلئے ایک دفتر کی ضرورت ہے یہاں تو نہایت ہی اختصار سے کام لینا پڑا اور لینا تھا۔ انکے بارے میں لکھتے ہیں ایک حد تک موزون طبیعت رکھتے تھے اچھے شعر موزون کرتے تھے نثر لکھنے میں کامل دَستگاہ تھی۔

انکے وصال کے بارے میں مصنف نے مندرجہ ذیل اَشعار لکھے ہیں۔

| شیخ احمد حافظ قرآن وفخر عارفان | سیزدہ روز از رجب رفتہ علم زود رجنان |
| --- | --- |
| بہر تاریخ وصال وعمر میلادش سروش | دوش درگوشم بگفتا بشنو اے تاریخ دان |
| شیخ احمد کبروی میلادعمرش عابداست (۱۲۰۱) (۷۷) | شیخ احمد قاری سال وصال او بخوان (۱۲۷۸) |

ہر سال یکم ماہ رجب سے انکے آستان عالیہ پر عرس مبارک (۱۳) تاریخ کو اور (۱۴) تاریخ کو محفل مولودِشریف حضرت آنحضرت ﷺ کے مجالس مبارک کا انعقاد کیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ جل جلالہ ہم سبوں کو ان حضرات انبیاء واَولیاء کی ہمیشہ دونوں جہانوں میں عنایت وحمایت اور شفاعت نصیب فرماوے اور نیک اعمال کرنے کی توفیق بخشیں۔ (آمین)

خاکسار اِولیاء

ماسٹر غلام نبی کینگ قادری

# تعارف مترجم

**اَلحاج** غلام نبی کینگ قادری مدظللہ ساکنہ خندہ بھون نواکدل سرینگر کے ایک دیندار صاحب ثروت اور نامور گھرانے میں پیدا ہوئے انکے والد بزرگوار خواجہ محمد عمر کینگ قادری، جیولری (Jewllery) کے مشہور اور مانے ہوئے تاجر تھے۔ مترجم کتاب بھی چند برسوں تک اپنے والد محترم کا ہاتھ بٹاتے رہے کیونکہ مترجم کو سنِ صغراء سے ہی مروجہ تعلیم کے علاوہ دینی علوم کیساتھ بے حد رغبت تھی اسلئے اپنی علمی صلاحت کو بڑھانے اور دوسروں کو بھی اس سے مستفید کرنے کی غرض سے محکمہ تعلیم میں بحثیت اُستاد ملازمت کرنے کو ترجیح دی۔ (۹) ماہ مئی ۱۹۶۰ء سے مصنف نے بطور "والنٹری ریٹائرمنٹ" (۳۱) ماہ اکتوبر ۱۹۸۴ء تک حکام محکمہ تعلیم سے منظور کروائی۔ اور سرینگر کے مختلف مدارس میں تدریسی وتعمیری خدمات انجام دیتے رہے خصوصاً (گورنمنٹ رنگہ ٹینگ ہائی اسکول نواکدل) کی تعمیر نو بھی کروائی۔

دوران ملازمت کینگ صاحب نے (بی اے بی ایڈ) کی ڈگریاں "کشمیر یونیورسٹی سرینگر" سے حاصل کیں۔ اور ترقی پاکر مدارس میں اپنا کام احسن طریقے سے انجام دیا۔ جس کی محکمہ تعلیم میں سراہنا ہوئی۔ کمسنی میں والد صاحب کا سایہ سر سے اُٹھا تھا اسلئے والدہ محترمہ اور دیگر گھریلوی امورات کی دیکھ ریکھ ذمہ داری ان کے کاندھوں پر آپڑی تھی۔ چند ضروری وجوہات کی بناء پر سرکاری ملازمت سے قبل

از وقت ریٹائرمنٹ لینی پڑی۔ ۱۹۸۵ء کے سرینگر کے پارلیمانی حلقہ انتخاب میں پہلی بار (قلم دوات) کے نشان کے تحت بطور آزاد اُمیدوار حصہ لیا ہے۔

کینگ صاحب نے (مسلم اوقاف ٹرسٹ جموں کشمیر) کے مدارس میں بطور ہیڈ ماسٹر (پرنسپل) قلمدان پورہ نواب بازار کے عہدے و بطور (اسسٹنٹ ایجوکیشن آفیسر) اپنے فرائض ۱۹۸۸ء سے ۲۰۰۲ء تک اَحسن طریقے سے انجام دیئے۔ تعلیمی قابلیت کے لحاظ و انتظامی صلاحیت کو مدنظر رکھ کر قابل تعاریف کاموں کو سراہا گیا۔ اور اللہ تعالیٰ کے کرم سے ماسٹر کینگ صاحب نے ۱۹۸۹ء فریضہ حج انجام دیا۔

کینگ صاحب کو عربی، فارسی، اُردو انگریزی اور کشمیری ادب کیساتھ کافی دلچسپی رہی خدمتِ دین کا جذبہ بدرجہ اَتم موجزن رہا جو کئی کتب کی تالیف کا موجب بنا۔ جن میں "روحِ ایقان"، "شمعِ عرفان" اور "بانیٔ عرفان" سوانح حیاتِ حضرت سیدنا عبدالرحمان بلبل شاہ کشمیری صاحبؒ قابل ذکر ہیں۔ جوان عمری میں ایک روحانی مشہور بزرگ سجادہ نشین بقعہ عالیہ غوثیہ رہ بابا صاحب عالی کدل الحاج میر سید محمد عبداللہ صاحب منطقی قادریؒ (وصال ۲۱ رجب ۱۳۸۹ھ) کے ہاتھ پر بیعت کی۔ بعدازاں کئی اور رُوحانی بزرگوں کی دَست شفقت سے مستفید ہوئے جن میں خاص کر خواجہ معراج الدین شاہ صاحب کے والدمحترم فقیر غلام نبی شاہ صاحبؒ (وصال ۲۳ صفر ۱۴۰۲ھ شمس واری خانقاہِ معلیٰ سرینگر) اور میر عبدالعزیز صاحبؒ (۲۲ محرم الحرام ۱۳۹۴ھ شورہ گری محلہ نواب بازار سرینگر) اور فقیر ملت الحاج مولوی محمد یوسف شاہ

صاحبؒ (وصال ۵ رجب المرجب ۱۴۲۷ھ، بانی رحمتِ عالم ہسپتال اننت ناگ) قابلِ ذکر ہیں۔ کینگ صاحب اُولیاء کرام کی زیارت گاہوں پر اکثر و بیشتر حاضری دیتے رہتے ہیں خاص کر بقعہ عالیہ حضرت سیدنا شرف الدین عبدالرحمان بلبل شاہ صاحبؒ، بلبل لنکر سرینگر میں ختمات المعظمات کی پیشوائی کرتے ہیں۔ مزید آستانِ عالیہ حضرت علامہ محمد حافظ بصیرؒ (وصال ۱۲ ذوالحج ۹۴۶ھ) خندہ بھون نواکدل سرینگر کی تعمیر کا بھیڑا اُٹھایا ہے اللہ تعالیٰ ﷻ کے فضل و کرم سے پایۂ تکمیل تک پہنچانے میں مصروفِ عمل ہیں۔ زندگی میں کئی مشکلات کے باوجود دنیداری، خلوص نیت، اُخوّت، جذبہ اُنسانیت اپنے اندر کم نہ ہونے دیا بلکہ دوست و اقارب، مذہب و ملت کا امتیاز کیئے بغیر ہر ایک کیساتھ شفقت و خلوص سے پیش آتے رہتے ہیں۔ کینگ صاحب کے گھرانے میں دو بیٹے اور دو بیٹیاں الحمدللہ اسوقت شادی شدہ ہیں اور انکے نیک اولاد بھی مترجم کے نقشِ قدم پر گامزن ہیں۔ اللہ تعالیٰ ﷻ سے دست بدعا ہوں کہ وہ مترجم کی دینی خدمات کو اپنی بارگاہ میں شرفِ قبولیت بخشے اور جذبہ خُدمتِ دین میں کامیابی عطا فرمائیں۔ (آمین)

فاروق احمد نقاطی، فرزند خواجہ غلام محمد نقاطی (نقاش)

ساکن گرٹہ بل نواکدل سرینگر، صدر ضلع سرینگر: جمعیت انوارالاسلام جموں و کشمیر

تحریر بتاریخ : ۳۰ جولائی ۲۰۱۷ء

# تقریظِ جمیل

الحاج مولانا شوکت حسین کینگ قادری

**قصیدۂ ضروریہ** تصنیف حضرت امام اعظم ثانی شیخ الاسلام علامہ بابا داؤد خاکیؒ (خلیفۂ اول حضرت سلطان العارفین شیخ حمزہ مخدوم قدس اللہ سرہٗ) کا مفصل تعارف رسالہ ہذا میں درج اس مقالہ میں وضاحت کیساتھ مرقوم ہے جو راقم الحروف نے حضرت سلطان العارفین شیخ حمزہ مخدومؒ کے شان میں منعقدہ سمینار (زیر اہتمام کشمیر یونیورسٹی) میں پڑھ کر سنایا تھا ساتھ ہی قصیدہ مذکور کی شرح جلیل (تصنیف علامہ خاکیؒ موسوم بہ مجموعۃ الفوائد کے تعارف کی جانکاری بھی دی تھی۔

پیش نظر قصیدۂ شریفہ کا اولین ترجمہ بہ زبان اُردو اب ایک گراں قدر علمی تحفہ نذر قارئین کرام ہے جو برادر بزرگ حاجی الحرمین جناب ماسٹر غلام نبی کینگ قادری نائب صدر جمعیت انوار الاسلام جموں وکشمیر کا اثر خامہ ہے۔

مجھے فخر ہے کہ ہمارا تعلق اس علم دوست خاندان کیساتھ ہے جو رئیس خاندان کشمیر میں لعل و جواہرات کا مرکز ومحور تھا حضرت جدّ امجد رئیس اعظم کشمیر ملک التجار خواجہ غلام محی الدین کینگ قادری (المتوفی ۴ ماہِ محرم الحرام ۱۳۳۴ھ مدفون مزار سلاطین بڈشاہ صاحبؒ زینہ کدل متصل گنبد شاہی) خلیفۂ خاص حضرت حاجی الحرمین میر سید

حسین قادری المنطقیؒ (المتوفی ۲۲ ذی الحجۃ الحرام ۱۳۰۰ھ مدفون جنت المعلیٰ مکہ معظّمہ) نے ۱۸۴۱ء میں کشمیر کی یہ شاندار فرم قائم کر کے پورے برصغیر ہند و پاک بشمول افغانستان اسکے شاخ قائم کئے تھے سلسلۂ عالیہ قادریہ اور دیگر سلاسل اَولیاء اللہ کیساتھ صدیوں کی وابستگی ہمارا رُوحانی میراث ہے۔ (سیرۃ البخاری) کے پیش لفظ میں عزیز ارشد سید شکیل قلندر صاحب نے تفصیل کیساتھ اس نسبت پر روشنی ڈالی ہے۔

حضرت رئیس اعظم کشمیر موصوف کے فرزندِ اول خواجہ محمد صدیق کینگ قادری (اول) تھے۔ جنہوں نے والد ماجد کی حیات ظاہری ۱۹ شوال المکرّم ۱۳۱۹ھ کو انتقال فرمایا مرثیہ و مادہ تاریخ وصال حضرت علامہ سید محمد قاسم شاہ صاحب قادری منطقیؒ (وصال ۲۲ جمید الاول ۱۳۲۴ھ) اور ملک الشعراء مولانا عبد الغفار تائبؔ خانپورہ باہمولہ نے تحریر فرمایا خواجہ صاحب موصوف کے فرزند ارجمند تاجر شہیر جناب خواجہ محمد عمر کینگ قادری (مرحوم) و مغفور شخصیات کشمیر میں ممتاز درجہ کے حامل صاحبِ سلوک فرد تھے موصوف محمد عمر کینگ صاحب بھی اپنے جدّ اَمجد اور عم بزرگ وار (خواجہ والاشان حاجی عبد الرحمن کینگ قادری وصال (۱۱) جمادی الاول ۱۳۶۴ھ کی طرح بقعہ جات اَولیاء اللہ کے اربابِ اہتمام میں سے تھے خاص کر جب اعیان ریاست نے انتظامیہ کمیٹی درگاہِ حضرت سلطان العارفین شیخ حمزہ مخدومؒ کی تشکیل کی۔ جناب مرزا کمال الدین شیدا (صدر) خواجہ محمد عمر کینگ (نائب صدر) جناب الحاج غلام

مصطفیٰ گندروسہروردی (جنزل سیکریٹری) اور (اراکین شوریٰ) میں (۱) پیر حفیظ اللہ مخدومی (۲) خواجہ غلام حسن کانٹھ (۳) جناب خواجہ عبدالعزیز ڈار (۴) جناب خواجہ عبد الکبیر وڑیرہ (۵) خواجہ غلام رسول صاحب عارف میری (۶) جناب محمد شکور سراج صاحب (۷) جناب پیر غلام محمد صاحب مخدومی کلاش پورہ وغیرہ چن لئے گئے۔ عم بزرگ وار قبلہ محمد عمر صاحب کینگ تقریباً ہر دن درگاہِ عالیہ سلطانیہ پر حاضری دیتے تھے بالآخر یکم ماہِ صفر المظفر ۱۳۸۰ھ کو انتقال فرمایا اور آبائی قبرستان مزار سلاطین محو استراحت ہوئے۔

اُستاد مکرم جناب حاجی غلام نبی کینگ قادری (مترجم قصیدۂ شریفہ) کا مفصل تعارف آپ کی کتاب بانی عرفان (سوانح حیات حضرت سید شرف الدین عبدالرحمٰن بلبل شاہ صاحبؒ ترکستانی) میں تحریر کرنے کی سعادت حاصل کر چکا ہوں آپ اس وقت ہمارے خاندان کی معزز شخصیت ہے درگاہِ حضرت بلبل شاہ صاحبؒ (ترکستانی) اور درگاہ حضرت سید السادات شاہ شہید کشمیر میر سید محمد امین منطقی قادری ، عالی کدل سرینگر اور دیگر بقعہ جات کی ذمہ داریوں کے مکلّف ہیں اور آپ حضرت اخوند ملا محمد حافظ بصیرؒ (خندہ بھون نوا کدل سرینگر) اُستادِ حضرت ایشان شیخ یعقوب صرفیؒ وعلامہ حضرت بابا داؤد خاکیؒ آستانِ عالیہ کے تعمیر نو اہتمام عرس مبارک میں لاثانی اور بے نظیر رول ادا کیا ، ساتھ ہی قلمی خدمات کا سلسلہ جاری رکھا۔ جمعیت

انوارالاسلام جموں وکشمیر کے بنیادی رُکن ہیں۔سماجی اور سیاسی کاموں میں حتی الوسع دلچسپی جاری رکھی ہے۔زیرنظر قصیدۂ شریف کے اُردو ترجمہ میں زبردست محنت کر کے ایک اہم علمی خدمت انجام دی۔اُمید ہے کہ آئندہ بھی علمی سفر جاری رکھیں گے۔ کیونکہ آپ کی ذاتی لائبریری میں قیمتی کتب کا وافر مقدار موجود ہیں جس میں آپکے ماموں جان خواجہ غلام محی الدین زرگر بیارو (فرزند خواجہ عبدالصمد زرگر بیارو) وصال ۲۱ شعبان المعظم ۱۳۷۵ھ مدفن مقبرہ ملہ کھاہ نوہٹہ سرینگر۔ساکن مہاراج گنج زینہ کدل سرینگر کا ذخیرہ کتب بھی شامل ہے اور غیر مطبوعہ کلام مشتمل پر نعوت ومناقب وغزلیات تخلیق اسلاف ملک کشمیر کے نوادرات بھی موجود ہیں اُمید ہے آپ ان کی طباعت میں سعی فرمائیں گے۔

والسلام ختم الکلام

**خاکسار کمترین**

شوکت حسین کینگ قادری

علمی جانشین: حضرت علامہ قاسم شاہ بخاریؒ،ٹرسٹی مسلم وقف بورڈ جموں کشمیر

سابق پرنسپل: حنفیہ عربی کالج نورباغ سرینگر، بانی وسرپرست انجمن حمایت الاسلام جموں کشمیر

فرزند خواجہ محمد صدیق کینگ قادری وصال ۱۶ ماہ شوال المکرم ۱۳۹۶ھ

خندہ بھون نواکدل سرینگر

# تقریظ

مولانا شیخ غلام محمد صاحب، مغل مسجد حول سرینگر

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ اَلَّذِیْ مَنَّ عَلَیْنَا بِالْاِیْمَانِ وَالْاِسْلَامِ وَ شَرَّفَنَا بِرِ سَالَۃِ نَبِیِّنَا وَ سَیِّدِ نَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ہ

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے لازم وملزوم ہیں وہ یہی ذات پاک خالق کائنات مالک کل محیط و ذرذرّات ہے اور اپنی یکتائی میں وہ یہی ذات باری تعالیٰ واجب الوجود ہے اُسی ذات اقدس نے ہمیں اپنے جود وسخا سے ایمان وایقان اور اسلام کی رحمت عظمیٰ سے نوازا۔ ربّ العزت نے مومنین کو راہِ راست پر متمکن رکھنے اور حق وباطل میں فرق کرنے کیلئے۔ آنحضرت ﷺ حضرت سید المرسلین ﷺ خاتم النبین ﷺ آقائے نامدار ﷺ سرور کائنات ﷺ فخر موجودات احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ حضرت رسول اکرم (صلی اللہ علیہ وسلم) کو مبعوث فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے آنحضور ﷺ کی بعثت کو مومنین کیلئے احسان عظیم سے تعبیر فرمایا۔ اور راہِ راست پر چلنے کیلئے قرآن وحدیث کے احکامات کو متعین فرمایا تو جن بندگانِ خدا نے احکامات الٰہی کو اپنا شعار بنایا اور خواہشات نفسانی پر قرآن وسنت کو غالب رکھا۔ ان کی طرف رحمتِ الٰہی کا نزول

ہونے لگتا ہے۔ پھر انکے دل و دماغ کو گلشن محمدی ﷺ کی مہک حاصل ہو جاتی ہے تو اللہ تعالیٰ ان برگذیدہ بندوں کو اپنے قرب و معرفت سے نوازتا ہے۔ تو ان برگذیدہ بندگان مقربین میں سے کشمیر کے عارف باللہ ولّی کامل قطب الاقطاب شہنشاہِ عارفین حضرت مخدوم صاحبؒ واقف اسرارِ جلی و خفی ماہر رموزات قرآن و حدیث حضرت شیخ حمزہ سلطان العارفینؒ رہبرِ مقرّبین ہیں۔ جنہوں نے لاتعداد مومنین کو سالکین میں شامل فرمایا ان کی خدمت اقدس میں ہر وقت صلحاء کی جماعت موجود رہتی تھی اور آپؒ کے ارشادات و معمولات سے فیضیاب ہوتے رہتے۔ جن میں امام اعظم ثانی حضرت بابا داؤد خاکیؒ بھی اکتساب معرفت کے حاصل کرنے میں مجاہدات و ریاضیات میں کمربستہ رہے ہیں۔ آپؒ نے محبوب العالمؒ کے حالات و واقعات مجاہدات، ریاضات، عبادات اقامت دین اور تبلیغ الاسلام۔ اوامر و نواہی۔ اور طریقت کے اسرار و رُموزات کو وِردُالمرُیدین میں سپردِ قرطاس کیا ہے۔ اور کئی کتب کیساتھ قصیدۂ ضروریہ کو بزبان فارسی تحریر فرمایا، جس میں معرفت اور احکاماتِ دین بصورت منظوم ہیں۔

اللہ تعالیٰ ہمارے بزرگ رہنما الحاج غلام نبی کینگ صاحب کو سلامت رکھے جنہوں نے قصیدۂ ضروریہ کو معہ متن ہر ایک کا الگ الگ اُردو زبان میں سلیس ترجمہ

کر کے ایک مستحسن کام انجام دیا اسلئے وہ مبارک بادی کے مستحق ہیں۔اس کیساتھ بندۂ ناچیز اہل علم حضرات سے ملتمس ہوں کہ اولیاء کرام کے کئی نسخہاء کیمیا جو بھی ہیں ان کا ترجمہ کرنا ضروری بنتا ہے تاکہ عارفین کے کلام سے فیض حاصل کیا جائے۔ناچیز کی نظروں میں لارگاندربل میں حضرت شاہ سید محمد صادق قلندر صاحبؒ کی تصنیف کئی جلدوں میں موجود ہے۔میں اپنے رفیق شفیق محترم سید شکیل قلندر صاحب سے گذارش کروں گا کہ اس کی طرف متوجہ ہونے کی ضرورت ہے۔اور اسکے ساتھ الحاج غلام نبی کینگ صاحب نائب صدر جمعیت انوار الاسلام جموں کشمیر کو تمام اراکین کی طرف سے مبارک کرتا ہوں جنہوں نے قصیدہ ضُروریہ کو منظر عام پر اُردو ترجمہ کر کے لایا۔

## احقر بندۂ کمترین

مولوی شیخ غلام محمد ابن اسد اللہ

صدر جمعیت انوار الاسلام جموں کشمیر، محلّہ مغل مسجد حول سرینگر کشمیر

تحریر : ۱۴، محرم الحرام ۱۴۳۹ھ (۵) اکتوبر ۲۰۱۷ء

# تقریظ

میں کافی خوش ہوں کہ محترم الحاج ماسٹر غلام نبی کینگ صاحب قادری نے ایک ایسی کوشش کو انجام دیا ہے جو آنے والے نسلوں کیلیئے ایک صحیح راہ اور نور سے بری علمی مشعل ہے جس سے جموں وکشمیر کے عوام الناس کو حقیقت اور انجام شدہ سند حاصل ہوگئی ہے جناب ماسٹر غلام نبی کینگ صاحب قادری نے اپنی بزرگی میں بے بہا محنت و علمی صلاحیت سے جو اس کام کو انجام دیا ہے وہ قابل تعریف اور فخر کی بات ہے حضرت علامہ شیخ بابا داؤد خاکیؒ نے اپنے مرشد حضرت سلطان العارفین شیخ حمزہ محبوب العالم مخدوم صاحبؒ کا دامن تھام کے کافی مشہور کارنامے وادی کشمیر میں انجام دیئے ہیں جن کو سبھی بخوبی جانتے ہیں۔ اسی مایہ ناز شخصیت یعنی حضرت علامہ شیخ بابا داؤد خاکیؒ کے (۱۲۹) ''ایک سو اُنتیس'' اشعار کا اُردو میں آسان ترجمہ کر کے کینگ صاحب نے یہ تحریری کارنامہ انجام دے کر دینِ اسلام کے ماننے والوں کو سمجھنے میں کافی مددگار ثابت ہوگا۔ اسکے علاوہ میں اپنے ''مرشد فیضِ روحانی'' ابدال حضرت احمد صاحب مچامی سرہندیؒ کی درگاہ واقع در محلّہ شری بھٹ حول سرینگر کے نظر رحمت سے مجھ ناچیز خادمِ فقیر کو اس کتاب کے تحریر کرنے میں روحانی مدد فرمائی ہے کہ آپ اور ہم اس کتاب کا مطالعہ کر کے خیر دارین حاصل کریں گے۔ اللہ تعالیٰ ماسٹر غلام نبی کینگ صاحب قادری اور ہماری پر خلوص کوششوں کو قبول فرما کر عمر درازی کیساتھ توفیق اِطاعات وعبادات عطا فرماوے۔ (آمین)

**خادم فقیر**

اعجاز الرحمان مچامی، فرزند خواجہ عبدالرحمان اُلفت کاشمیریؒ محلّہ خندہ بھون نواکدل سرینگر کشمیر

# ختمِ شیریف

## حضرت محبوب العالم شیخ حمزہ سلطان العارفین مخدوم صاحبؒ

اول وآخر: درود مشہور: (معہ) بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ اَلَفَ اَلَفَ مَرَّۃٍ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ عَلَیْھِمْ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | درود مشہور | ۴۱ | بار | 2 | سورۃ فاتحہ | ۴۱ | بار |
| 3 | سورۃ اخلاص | ۴۱ | بار | 4 | توبہ استغفار | ۴۱ | بار |
| 5 | کلمۂ تمجید | ۴۱ | بار | 6 | اسم اعظم | ۴۱ | بار |
| 7 | کلمۂ طیبہ | ۴۱ | بار | 8 | یا اللہ | ۴۱ | بار |
| 9 | یا وہاب | ۴۱ | بار | 10 | یا تواب | ۴۱ | بار |

(11) حذبیدی شیئاًللہ یا حضرت سلطان شیخ حمزہ مخدومی محبوبی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیک المدد (۴۱ بار)

| | | | |
|---|---|---|---|
| 12 | درود مشہور | ۴۱ | بار |

سلطان مرا بیغم گُند ◉ سلطان مرا خرم گُند

سلطان بر آرد کارِ ما ◉ سلطان بِداند حال ما

محبوب العالم پیر ماؒ (تین بار) ◉ آسان گُند دشوار ما

شیئاً للہ شیخ حمزہ پیر ماؒ ◉ مشکلاتِ بے عدد داریم ما

المدد یا شیخ حمزہ پیر ماؒ (تین بار تین بار) ◉ ما ہمہ محتاج تو حاجت روا

من کلام: حضرت شیخ بابا نصیب الدین غازیؒ (بیجبہاڑہ اسلام آباد کشمیر)

# قصیدۂ ضروریہ فارسی

## از: امامِ اعظم ثانی عالمِ ربانی

## علامہ حضرتِ شیخ باباداؤد خاکی

علیہ الرحمتہ والرضوان

شکر للہ حالِ من ہر لحظہ نیکو تر شُدہ است
شیخ شیخان شیخ حمزہ تا مرا رَہبر شُدہ است
یک نظر بَر حالِ زارِ خاکیؔ بیچارہ کُن
زاں نظر ہائے کہ خاکِ تیرہ زاں چوں زَر شُدہ است

## از

## مترجم

## الحاج ماسٹر غلام نبی کینگ قادری

# قصیدۂ ضروریہ (فارسی)

## از عالمِ ربانی علّامہ حضرتِ شیخ باباداؤد خاکی

(علیہ الرحمتہ والرضوان)

1

حمدِ مرحق را کہ مارا خالق و رہبر شدہ است
آنکہ وصفش از خیال و وہم ما برتر شدہ است

**ترجمہ**: حضرتِ اللہ تعالیٰ جلہ شانہ، کا ہماری طرف سے بے حد اور بے شمار حمد اور شکر ادا کیا جاتا ہے۔ وہ بہت ہی بڑا عزت والا خالق اور رہنما ہے۔ اس باری تعالیٰ کی تعریف کرنا ہمارے وہم وگمان اور خیال میں بہت ہی ناممکن ہے۔ کیونکہ وہ بلا تعداد صفات کا مالک ہے۔

2

صد درودِ پاک بر روحِ محمد مصطفیٰ ﷺ
زانکہ عالم از طفیلِ روحِ او معطر شدہ است

**ترجمہ** : سینکڑوں مقدس درود شریف ہمارے آقا وچنے ہوئے نبی حضرتِ محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ ﷺ کی ذاتِ بابرکت اور روحِ مبارک ﷺ پر بھیجا جاتا ہے وہ قبول

فرما کر اللہ تعالیٰ ان کی شفاعت ہمیں بھی نصیب فرمائے۔اُن ہی کے طفیل اس ساری کائنات کی بناوٹ ہوئی ہے اور ان ہی کے طفیل اس ساری کائنات میں رہنے اور بسنے والوں کے ارواح معطر اور مشکبار ہوئے ہیں۔

3

بعد ازاں بر آل و بر اصحاب و بر اتباعِ او
زانکہ ایں دین ھدیٰ از سعی شان اظہر شدہ است

**ترجمہ:** اسکے بعد آپ ﷺ کی آل واصحاب اور تمام پیروی کرنے والوں پر بھی اللہ کی رحمتیں نازل ہوں۔ کیونکہ ان سب حضرات کی انتھک کوششوں اور اعمالِ صالحات سے ہی اس ہدایت والے دین کی آبیاری ہوتی ہے۔اور دین اسلام کی شان ظاہر ہوکر بڑھ گئی ہے ۔

4

پس در ایمان و در اسلام و ضرویاتِ شرع
ایں رسالہ منتظم چوں رشتۂ جوہر شدہ است

**ترجمہ:** شرع محمدی ﷺ کی ضرورت کے تحت ایمان ودین اسلام کوواضح کرنا عوام کے سامنے پیش کرنا ضروری سمجھ کراس منظوم (یعنی اشعار میں پیش کر کے) نثر کی

صورت میں تحریر کرنے سے سمجھانا ضروری اور اہم ہے۔ اسکا فائدہ ہر فرمان بردار یعنی مسلمان کو ہوگا۔ (انشاء اللہ)

5

شُد مبیّن چوں دریں نسخہ ضروّیات شرع
با ضروّریہ لقبؔ او را مناسب تر شدہ است

**ترجمہ**: اس مبارک قصیدہ کا نام (قصیدہ ضروریہ) رکھ کر آسان بنا کر احکام شریعت و دیگر ضروریاتِ دین کو سمجھانے کیلئے ہی رکھا گیا ہے۔ اور مناسب سمجھ کر اسکا نام مسلمانوں کے روزمرہ کے اعمال صالحات کیلئے موزون ہے۔ اس کو مدِ نظر رکھ کر اس مبارک قصیدہ کا نام رکھا گیا ہے۔''

6

ہر کہ ایں ابیات خواند زِ اعتقاد سنّیان
نو کند خود را ثوابش بیحد و بے مر شدہ است

**ترجمہ**: ان ابیات (اشعار) کو اہلِ سنت والجماعت کے عقیدے کے مطابق پڑھنے اور عمل کرنے کیلئے تیار کیا گیا ہے۔ تاکہ ان کو آسانی سے سمجھنے میں مدد مل سکے۔ ساتھ ہی ان کو کافی ثواب بھی حاصل ہو سکے اور یہ مبارک قصیدہ اللہ کی درگاہ میں

قبول ہو جائے۔

(ترجمہ: شعر ا،۲،۳ حمد خدا درود بر نبی ﷺ وآل واصحاب وتابعین پر۔ شعر ۴،۵،۶، منظوم قصیدہ کا مقصد اور نام (مفتی محمد جلال الدین صاحب ؒ صدر مفتی جموں وکشمیر خانقاہِ معلیٰ سرینگر)

7

اوّلین فرض آدمی بالغ باعقل را
حق شناسی و دِگر کردن بران باور شدہ است

ترجمہ: پہلا فرض یہ ہے کہ انسان کا بالغ، عقل مند، سچ اور حقیقت کو پہچاننے کیساتھ ساتھ نہایت سمجھنے والا ہونا ضروری اور اہم ہے۔ اور اس کو ان ساری چیزوں کے ہوتے ہوئے یقین محکم کا ہونا ضروری ہے اس کا بایقین اور با اعتبار ہونا بھی ضروری ہے۔

8

معرفت در ذاتِ او ہم در صفات وحدتش
ایں سہ فرض اندر شناسائی حق اشہر شدہ است

ترجمہ: معرفت یا خدا شناسی کیلئے اللہ تعالیٰ جلہ شانہٗ کی ذاتِ اقدس بابرکت اور اسکے وحدہٗ لاشریک اور باقی صفاتِ کاملہ پر یقین کرنا ہر مسلمان کیلئے نہایت ضروری اور اہم ہے۔ ان تین صفات پر ہی توحید کی بنیاد ہے۔

## 9

حق شناسی را مراتب دان بقدرِ سالکان
گریہ از کُنہ کمالش ہر کسے اَحیر شدہ است

**ترجمہ:** خداشناسی کو پہچاننے کیلئے سالکوں کو چند مراتب سے گزرنا پڑتا ہے۔یہ مراتب اللہ کو گریہ زاری اور عاجزی و انکساری سے ہی حاصل ہو سکتے ہیں۔تین مرحلوں سے سالک کو گزرنا پڑتا ہے۔اوران مراحل اور مراتب سے گزرنا ایک مشکل اور حیران کُن عمل سالک کیلئے ہوتا ہے۔خاص کر اللہ کی ذاتِ بابرکات اس کی وحدانیت اور باقی صفات پر یقین کرنا اور سمجھنا نہایت ہی ضروری ہے۔

## 10

معرفتِ عقلی وہم نظری وشہودی ثالث است
ایں سِہ نوعِ آں بہ پیشِ عارفان اظہر شدہ است

**ترجمہ:** معرفت حاصل کرنے کیلئے عقلی، نظری اور شہودی۔ان تینوں مراتب سے ہر ایک عارف سے اسطرح ظاہر ہوتے ہیں کہ وہ عقلمندی سے ہی اللہ تعالیٰ کی عبادت کو روبہ عمل لاتا ہے۔عادات میں تبدیلی لاکر اسکے نظری خواہشات پر قابو پالیتا ہے۔پھران نفسی خواہشات پر قابو پاکر وہ مقامِ شہود بھی حاصل کرتا ہے۔اوران تین نوع یا گونہ میں سے

گزرنا ایک عارفِ کامل کیلئے نہایت ہی ضروری ہے اور اسکو اطمینان قلب حاصل ہوتا ہے۔

11

هست بے چون وچگونہ ذاتش و بشنا ختیم

گفت اِمامی ما عرفنا گفتۂ آخر شدہ است

**ترجمہ**: عارف جب اس مقام پر پہنچتا ہے وہ مست ہوکر اپنے آپکو بے مانند پاکر یعنی اسکا کوئی ہمسر نہ ہوتا ہے۔ اللہ کے حضور میں اپنے آپکو پاتا ہے۔ اسی لئے ہمارے امام حضرتِ امام اعظم اُبو حنیفہؒ نے فرمایا ہے کہ ہم نے اسکو پہچانا ہے پھر عارف اس مقامِ اُخروی پر پہنچ کر محوِ دیدارِ الٰہی ہوتا ہے۔

12

پس مرادِ ہر امام اقرارِ عجزِ از کنہ او ست

گر مخالف ایں دو لفظِ شاں بہ یک دیگر شدہ است

**ترجمہ**: عارفین کے سامنے ہر ایک امام صاحب نے اس بات پر اتفاق کیا ہے کہ انکو عجز و انکساری کے مرتبہ کیساتھ ساتھ مقامِ انتہا پر ہونا بہت ہی ضروری ہے۔ اگر چہ یہ دو الفاظ ایک دوسرے کے متضاد ہیں مگر ہر عارف کیلئے عجز و انکساری کیساتھ انتہا کے مقام (دیدار خداوندی) میں بھی محو ہونا اس مقام پر فائز ہونا ضروری ہے۔

## 13

نیست کس را چارہ جز اقرارِ عجز از کنہ او

عارفِ کنہش خود او سبحانہٗ اکبر شدہ است

**ترجمہ**: کسی عارف کو یہ مقام تب تک حاصل نہیں ہوگا جب تک نہ وہ عجز و انکساری اور انتہا پر پہنچا ہو۔ اس مقام انتہا پر اللہ جل جلالہ کی پاکی بیان کرنا اور اس کی بڑائی اور برتری سے فیض حاصل کرنا ضروری بن جاتا ہے۔ اللہ جل جلالہ کی مہربانیاں اس پر سایہ کرتی رہتی ہیں۔

## 14

فکر در ذات و صفاتش نیست حدِ ہر بشر

فکر در آلاءِ خلقش را ثواب اَدفر شدہ است

**ترجمہ**: اللہ تعالیٰ جل جلالہ کی ذاتِ بابرکات کے صفات کی فکر کرنا اور سوچ میں پڑنا ہر انسان کی حد سے باہر ہے۔ ہر انسان یہ مرتبہ حاصل نہیں کرسکتا ہے۔ بلکہ ہر انسان کیلئے ضروری ہے کہ اللہ جل جلالہ کی مخلوق کی ضروریات پورا کرنے سے ہی ہر انسان کافی ثواب اور اجرِ عظیم حاصل کرسکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ جل جلالہ کی مخلوق کی ضروریات کی فکر کرنا اور ان کو پورا کرنے سے ہی ہر انسان فیض الٰہی سے بہرہ ور ہوتا ہے۔

15

دیدہ دَر بالا و پستی غافل از صانع مشو
زانکہ مصنوعات او ہر اکبر و اَصغر شدہ است

**ترجمہ:** اللہ جل جلالہ کی بنائی ہوئی بلند و پست چیزوں، جگہوں، دریاؤں، سمندروں، خشکی و تری ہر مخلوق اور اس کی پیدائش اللہ کے بنائے ہوئے بڑی اور چھوٹی مصنوعات پر غور وفکر کرنے سے ہی اللہ تعالیٰ جل جلالہ کی شانِ خداوندی کا اظہار ہوتا ہے۔ان سے غافل رہنا جائز نہیں ہے۔

16

ہست ہشت اوصافِ ذاتی و ثبوتی خدا
واجب الایمان حیٰوۃِ اَقدم بباقی بر شدہ است

**ترجمہ:** اللہ تعالیٰ جل جلالہ کے آٹھ (۸) ذاتی وصفاتی اوصاف ہیں۔ان پر ایمان لانا واجب ہے۔ایک اللہ جل جلالہ کی دائمی حیات پر اور اللہ جل جلالہ کی دائمی بقاء پر ایمان لانا واجب ہے۔یہاں دو صفات کا ذکر ہے۔

17

علم و سمع است و بصر قدرت ارادت ہم کلام
باز تکوین یاد کُن کین لایقِ از بر شدہ است

**ترجمہ:** تیسرے اللہ جل جلالہ کے علم، چوتھے اسکے سننے، پانچویں اسکے دیکھنے، چھٹے

اسکی قدرت کے ارادوں، ساتویں اسکے ہم کلام ہونے اور آٹھویں اسکی پیدائش یعنی کائنات کے پیدا کرنے اور وجود میں لانے کو یاد رکھنا۔ ان آٹھ چیزوں پر ہمیشہ غور و فکر میں مشغول رہنا اپنے ایمان کو تقویت دینے کیلئے نہایت ضروری ہے۔

18

غیر ازیں اوصافِ باری بے نہایت آمدہ

زانکہ لا احصی ثناءِ قولِ پیغمبر ﷺ شدہ است

**ترجمہ**: ان مندرجہ بالا (۸) آٹھ اوصافِ خداوندی کے علاوہ بے شمار کافی اور بے حد ہمارے شفیق و رفیق پیغمبر ﷺ نے بیان فرمائے ہیں۔ اور دنیا میں کسی اور کی مجال نہیں کہ اللہ تعالیٰ جل جلالہ کے سارے حقیقی اور ذاتی اوصاف بیان کر سکے۔

19

گرچہ ہست اوصافِ تنزیہی و سلبی بے شمار

لیکن اینجا ذکرِ کلیّات آں موثر شدہ است

**ترجمہ**: اللہ جل جلالہ کے بے عیب ہونے اور راہ دکھانے کے بے شمار اور لاتعداد صفات ہیں۔ لیکن ان سب کو جمع کرنا یا ذکر کرنا محال ہے۔"

## 20

نیست او را نقل و ضد و ند و مانند شریک
ذاتِ پاکش نے عرض نے جسم نے جوہر شدہ است

**ترجمہ**: اللہ تعالیٰ جل جلالہ کی ذاتِ بابرکات کسی کی نقل یا کسی کی ضد یا ند یا مانند شریک نہیں ہے۔ اس کی ذاتِ پاک کسی کی ہو بہو ہونے سے پاک ہے۔ ان چیزوں کے مانند ہونے سے منزہ اور پاک ہے۔ نہ اس کا جسم، نہ اس کا جسد، نہ تن نہ بدن، نہ وہ آدمی نہ جن، نہ فرشتہ، نہ طول و عرض ہے۔ وہ ان ساری چیزوں کے ہونے سے پاک ہے۔ وہ صرف نور ہے۔

## 21

نیست نسبت عیب و نقصان را بذاتِ پاک او
از تخیّل وز تمکّن ذاتِ او برتر شدہ است

**ترجمہ**: اللہ تعالیٰ جل جلالہ کی ذاتِ بابرکات تمام عیبوں اور نقصانات سے بالکل پاک اور منزہ ہے۔ اسکے بارے میں خیال کرنا اور اس کو ممکن سمجھنا بھی گناہ ہے۔ بلکہ اللہ تعالیٰ جل جلالہ زمینوں اور آسمانوں میں صرف نور ہے۔ ان سب خیالات و ممکنات سے برتر اور بالا ہے۔

(ترجمہ: اشعار درج بالا نمبر (۷ تا ۲۱) حق شناسی معرفت ذات وصفات وغیرہ وغیرہ۔ بہ تجزیہ ذیل (۷ تا ۲۱) حق شناسی کا مرتبہ (ہر سالک کو اسی قدر کے مطابق ہے)۔ معرفتِ عقلی، نظری، شہودی ہے۔ اللہ کی ذات بے چون و بیچگون ہے۔ اس کی حقیقت جاننے سے بشر عاجز ہے۔ غور و فکر اللہ کی نعمتوں میں ہونا چاہئے۔ اسکی ذات میں نہیں۔ مصنوعات و مخلوقات حق کا مطالعہ اور تفکر خدا کے اوصاف ذاتی اور ثبوتی۔ از محترم مفتی محمد جلال الدین صاحبؒ)

## 22

حکم و خاصیت در ایمان عصمت مال و دَم است
ہم خلاصی از خلودِ دوزخش برسر شدہ است

**ترجمہ**: ایمان دار مسلمان یا مومن پر دوسرے مسلمان یا مومن کے نفس مال و جائداد کی حفاظت کرنا فرض ہے۔ تا کہ وہ دنیا و آخرت میں سرخروئی حاصل کرے گا اور اللہ تعالیٰ جل جلالہ نارِ جہنم سے اس کو بچائیگا۔

## 23

نیز شد در مومنان بردن گمانِ بد حرام
ہم چنیں بے حکم شرع ایذاءِ شان منکر شدہ است

**ترجمہ**: مومنین پر ایک دوسرے کی بدگمانی کرنا شریعتِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم نے حرام قرار دیا ہے۔ اور ایک دوسرے کو ایذا ء یا تکلیف دینا مومنین کیلئے جائز نہیں ہے۔

24

بردہ کردن مومن اِزا ددرا مشرُوع نیست
نیز موعُوداتِ مومن دَر بہشت اکثر شدہ است

ترجمہ: مومن کو حقارت کرنا یا بے پردہ اور ذلیل کرنا شریعت میں جائز نہیں ہے۔ مزید مومن جو وعدہ وفا (یعنی وعدوں کو پورا کرنے والا ہو) اللہ تعالیٰ جل جلالہ جنت میں اکثریت کیساتھ ان سبوں کو جگہ عطا فرمائیگا۔

25

بہترینِ وعدۂ مومن بودَ دیدارِ حق
بعد ازاں حورو قصورو شربت ِکوثر شدہ است

ترجمہ: اللہ تعالیٰ جل جلالہ نے بہترین وعدہ مومن کیساتھ یہ کیا ہے کہ مومن کو اپنے فضل وکرم سے اپنا دیدار نصیب فرمائیگا۔ اسکے علاوہ جنت میں حور وغلمان اور حوض کوثر کے آب سے سیراب کریگا۔ یہ سب نعمتیں مومنین کو نصیب ہونگیں۔

26

ما شکرنا اللہ فی الایمان حق، شکرہ
زانکہ نعمت ہائی ایمان فوق ما یشکر شدہ است

**ترجمہ:** جس شخص نے ایمان کی خاطر اللہ ﷻ کا شکر بجا نہیں لایا یا ایمان عطا کرنے پر اللہ ﷻ کا شکر ادا نہ کیا۔ اس کو ناشکر گذاروں میں لکھا جائیگا۔ کیونکہ ہر مومن پر ایمان کیلئے اللہ ﷻ کا شکر ادا کرنا شریعت میں فرض ہے۔

27

ما ضعیفان نیز ادایِ شکُر نتوانیم کرد
در نجاتِ از نکبتِ کفر یکہ مستنکر شدہ است

**ترجمہ:** اگرچہ ہم ضعیف اور کمزور ہیں اور ناتوان ہونے کے باوجود ہم پر اللہ کا شکر کرنا واجب ہے۔ کیونکہ اللہ نے ہمیں کافِر نہ بنایا۔ بلکہ اس کفر کی نخوتِ، کبر، ضلالت اور خباثت سے ہم نے نجات پائی ہے اور اللہ نے ہمیں ان چیزوں سے بچایا ہے۔ اسلئے ہمیں ہمیشہ شاکرِ یعنی اللہ کی نعمتوں کا شُکر گذار بندہ بننا چاہیے۔

28

چوں مُبیّن چند حکمِ مُومن و ایمان شدہ
عکسِ این ہا حکمِ کُفر حکمِ مَنْ یکفرَ شدہ است

**ترجمہ:** مندرجہ بالا احکامات مومنِ اور ہر مسلمان کیلئے ایمانداری سے عمل کرنے کیلئے شریعت میں واضح ہیں۔ ان احکامات پر عمل کرنے سے ہم کافرین کے

دائرے سے الگ اور آزاد ہُوئے ہیں۔ اور الحمد اللہ ہم مومن اور فرمان بردار مسلمان خدا کے بندے ہیں۔ اسطرح اللہ ہم مسلمانوں کو آخرت میں اپنا دیدار نصیب فرمائیگا۔

(ترجمہ:۔ اشعار از (۲۲ تا ۲۸) ایمان سے بحث بہ تجزیہ ذیل۔ مومنِ کی ذات وجائیداد مامون ومحفوظ ہے۔ یہاں بھی اور وہاں بھی۔ دوزخ کے ابدی عذاب سے۔ مومنین ایک دوسرے پر بدگمانی نہیں کر سکتے ہیں۔ مومنین کو غلام نہیں بنایا جاسکتا ہے۔ ایمان کے صلہ میں وعدۂ حور وقصور ہے لیکن بہترین وعدہ دیدارِ خدا ہے۔
(از مفتی محمد جلال الدین صاحبؒ صدر مفتی جموں کشمیر)

29

شُد محقق کاندر ایمانست شش شرطِ حصول
دَر امُورِ غیب دانی کردنِ باور شدہ است

**ترجمہ**: محققین نے ایمان کی شرائط چھ (۶) قرار دیئے ہیں۔ پہلا شرط کہ اللہ تعالیٰ عالمِ الغیب والشہادۃ ہے۔ یعنی وہ ظاہری و باطنی علم جاننے والا ربّ ہے۔ ہر مومنِ کا اس پر ایمان ہُونا نہایت ہی ضروری ہے۔

30

خاصہ دانستن بذاتِ حق تعالیٰ علمِ غیب
جز کہ از تعلیم او معلوم پیغمبر ﷺ شدہ است

**ترجمہ**: ہمارے آقا و پیغمبر حضرتِ محمد مصطفیٰ ﷺ نے ہمیں خبردار کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذاتِ بابرکات جلہ شانہ، کی غیب دانی پر ہمیشہ ہمارے لئے ایمان لانا ضروری ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کے عطا کردہ علم سے پیغمبر ﷺ صاحبِ علم ہیں۔ یعنی خدا کا علم ذاتی

ہے اور پیغمبر ﷺ کا (علمِ وہبی) یعنی اللہ جل جلالہ کا عطا کردہ علم ہے۔

## 31

## باز تصدیق حلال شرع و تحریم حرام
## نیز خوف و ہم رجاءِ عفوٗ در محشر شدہ است

**ترجمہ** : حلال، حرام، خوف، اُمید، بخشش۔ یعنی حلال کو حلال جاننا۔ حرام کو حرام جاننا۔ اللہ کا خوف رکھنا۔ اللہ تعالیٰ سے اُمید رکھنا اور اُسکے عفوٗ یعنی گناہوں کو بخش دینے والا شریعت میں ایمان کی شرطیں اور واجب ہیں اور محشر میں گناہ گاروں کو اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے گناہ معاف فرمادیں گے۔

(ترجمہ:۔ ایمان کی شرطیں (۲۹ تا ۳۱) تک تجزیہ ذیل۔ اللہ کی غیب دانی پر ایمان لانا۔ اس کی ذاتِ قدیم میں ہی غیب دانی کی صفت ہمیشہ سے موجود ہونے پر یقین ہونا۔ حلال شرع کو حلال جاننا۔ شرع کے حرام کردہ کو حرام جاننا۔ اللہ کی ذات کا خوف ہونا۔ اُسکے عفوٗ کی اُمید رکھنا۔ (از مفتی محمد جلال الدین صاحبؒ)

## 32

## اندر ایمان ہمہ شرطِ بقا آمد سہ چیز
## علم آں سرمایۂ مومن چو سیم وزر شدہ است

**ترجمہ**: ایمان کے باقی رہنے کے تین شرائط ہیں۔ علم دین خاص کر (دیگر علوم بھی) حاصل کرنا اور ایماندار ہونے پر خوشی ومسرت کا اظہار کرنا اور اس پر زندگی گذارنا

ایمانداری کیساتھ بہت بڑا سرمایہ اور بڑی دولت ہے۔

## 33

## اَز حصولش شادئی و خوفِ و زوالش ہم دِگر
## کردَنِ پرہیز زِ اسبابِ فسادش در شدہ است

**ترجمہ**: دوسری شرط یہ ہے کہ ایمان کے زائل ہونے پر خدا کا خوف ہونا ضروری ہے، کیونکہ ایمان کی سلامتی اور بقاء اُسی کے دَست قدرت میں ہے۔ تیسری شرط یہ ہے ایمان کے بگڑ جانے اور خراب ہونے کے خوف سے ان بُرے عادات اور کاموں سے پرہیز کرنا ضروری ہے جن سے خدانخواستہ ایمان بگڑ جائے یا خراب ہوجائے۔

(ترجمہ: بقاءِ ایمان کی شرطیں: (۳۲ اور ۳۳) بعنوان ذیل (۱) ایمان حاصل کرنے پر خوش ہونا (۲) ایمان کے زائل ہونے کا خوف ہونا (۳) ان باتوں سے پرہیز کرنا جس سے ایمان بگڑ جانے اور خراب ہونے کا احتمال ہو۔) (مفتی صاحب)

## 34

## شرطِ ایمان دِگر دَر پیش اہلِ معرفت
## ہم توکلّ بر خدائے رازقِ اَکبر شدہ است

**ترجمہ**: اہلِ معرفت کیلئے ایمان کی اہم شرط یہ ہے کہ وہ ہمیشہ متوکلّ رہیں۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی ذات پر توکل کرنا نہایت ہی ضروری اہلِ معرفت کیلئے ہے۔ اللہ جل جلالہٗ رازق ہے۔ پہلی اور اہم شرط عارفین کیلئے ہے۔

(ترجمہ:۔ شعر ۳۴۔ اہلِ معرفت کے نزدیک ایمان کی شرط توکل اللہ پر ہونا۔ (مفتی صاحبؒ)

35

دَر رسالاتِ خدا اِقرار و تصدیقِ رسول ﷺ
تا درین تعریفِ ایمان اَز قرآن مشعر شدہ است

**ترجمہ**: قرآن و شریعت کا لازمی جُز ایمان کا یہ ہے کہ حضرتِ سیدنا و نبیّنا خاتَمُ النّبیین، شفیع المذ نبین جناب حضرتِ محمد رسول اللہ ﷺ کی رسالت اور نبوت پر ایمان لانا لازمی جُز ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات پر ایمان لانا تب تک نامکمل ہے جب تک نہ رسالتِ پیغمبر ﷺ کی دعوت و نبوت پر ایمان لایا جائے۔

36

برنبی فرض است تبلیغ و بر اُمت با زبان
گفتن آمنّا و صدّقنا بدلِ یاور شدہ است

**ترجمہ**: جس طرح ہر نبیؑ (پیغمبر) پر تبلیغ دین کرنا فرض ہے اسی طرح سے ہر اُمتی پر دل سے تصدیق اور زبان سے اقرار کرنا بھی فرض ہے۔ اس لئے حضرتِ نبی کریم ﷺ سے محبت ہر چیز سے زیادہ ہو رہی ہے۔ اور ان کی دعوت و نبوت کی دل سے تصدیق اور زبان سے اقرار (آمنّا و صدّقنا) کیا ہو اور ان کی محبت دل میں ہر چیز سے زیادہ ہو۔

37

اصلِ ایمان را دو رُکن اقرار و تصدیق آمده
اندر احکامی کہ در دین از نبی ﷺ مُخبر شدہ است

**ترجمہ** : حضرتِ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے مطابق ایمان کے دو رُکن یعنی زبانی اقرار کرنا اور دل سے اس کی تصدیق کرنا ہی دین اسلام اور شریعت کے مطابق قرار دیئے گئے ہیں اور حکمِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق ہے۔ کہ اسلامی احکامات پر عمل کیا جائے جو نہایت ہی ضروری ہے۔

38

لیک در تکمیل ایمان ہم عمل کردن بہ تن
ہم بسنت پیروی زِ ارکان دوئی دِیگر شدہ است

**ترجمہ**: ایمان کی تکمیل کیلئے عمل کتاب وسنت کے مطابق کرنا ضروری ہے۔ یہ جسمانی یابدنی اعمال ہیں۔ جو مسلمان پورے کرتے ہیں۔ سنت کی پیروی کرنا لازم وملزوم ہے۔

(ترجمہ:۔ ایمان کی تعریف (۳۵) تا (۳۶) ایمان کے ارکان (۳۷) تا (۳۸) ایمان کی تکمیل کیلئے ضروری ہے کہ سنت نبی ﷺ کی عملی طور پر پیروی کی جائے۔) (مفتی صاحبؒ)

39

نزدِ ما ایمانِ مجمل ہست تصدیق حقوق
با زبان و دل بہم اِنکار ہر مُنکر شدہ است

**ترجمہ**: ہمارے نزدیک ایمان مجمل تب کہلاتا ہے جب مسلمان حقوق اللہ اور حقوق العباد کی تعلیم زبان کے اقرار اور دل کے تصدیق کیساتھ کرے۔ اسکا انکار کرنا یا کرنے والا منکر کہلاتا ہے۔

40

یابود تصدیقِ قرآن یا بود تصدیق دین
نیز یک تعریف اُو تصدیق پیغمبر ﷺ شدہ است

**ترجمہ**: قرآن مجید کی تصدیق کرنا یا دین اسلام کے اُصولوں اور ارکانِ دین پر عمل کرتے رہنا ہی تعریف اور تصدیق پیغمبر ﷺ کہلاتا ہے۔ یہ اصلی طور اس کی وضاحت ہے۔

(ترجمہ: (۳۹) اور (۴۰) ایمان مجمل کی مزید وضاحت) (مفتی صاحبؒ)

41

باشد ایمان مُفصّل گر بہ تفصیل اندرو
آں حقوقِ مُومَن بہ مستذکر شدہ است

**ترجمہ**: ایمانِ مفصل کی تفصیل درج ذیل ابیات یا اَشعار میں بیان کی گئی ہے۔

ان میں آگے مومن کے حقوق بھی واضح کیئے گئے ہیں۔

42

مُومَنْ بہَ نزدِ ذات و صفاتِ اللہ ہست

پس ملایئک پس کُتب پس مُرسلین یکسر شدہ است

**ترجمہ**: مومن وہ کہلاتا ہے جو ہمارے نزدیک اللہ ربّ العالمین جل جلالہ کی ذات و صفات پر مکمل یقین رکھتا ہو۔ اسکے ملائکہ (یعنی فرشتوں) اسکے بھیجے ہوئے تمام رُسولوں اور نبیوں اور ان تمام کتب پر جو اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف بھیجی ہیں۔ وہ ان پر مکمل ایمان و یقین رکھتا ہو۔

43

روزِ آخر ہم کہ بعث و موت و میزان و صراط

ہست دروی ششمیں تقدیرِ خیر و شر شدہ است

**ترجمہ**: روزِ قیامت پر مرنے پر اور مرنے کے بعد زندہ ہونے پر، عملوں کے تولنے پر، پُلِ صراط کے پار کرنے پر، اور چھٹی (٦) بات یعنی اللہ کی مقرر کی ہوئی تقدیر (یعنی خیر وشر) پر، (جو اللہ ہی کی طرف سے پیش آتا ہے) ان سب باتوں پر یقین کرنا ایمان مفصل کے فرائض اور ارکان ہیں۔

(یہ چھ (٦) مومن کی زبان پر ہمیشہ یاد ہونا ضروری ہے۔)

## 44

### اندر ایمانِ مفصّل فرض ہا و رُکن ہا ؟
### گفتن اِین شش مومَن بہ دَر جواب اَز ہر شدہ است

**ترجمہ**: ایمان مفصل کے فرائض اور ارکان کی بنیادان چھ (٦) عقیدوں پر ہے۔ یعنی (١) اللہ کی ذات (٢) فرشتوں (٣) پیغمبروں (۴) کتب (۵) مرنے کے بعد زندہ ہونے اور قیامت پر (٦) تقدیر (خیر وشر پر)۔ اور فرمایا گیا ہے کہ یہ ہر مومن کی زبان پر یاد ہونا لازمی اور نہایت ضروری ہے۔

ترجمہ: (۴١) سے (۴۴) تک ایمان مفصل اسکے ارکان اور فرائض (مفتی صاحبؒ)

## 45

### حق تعالیٰ دَر کلامِ او وہم تقدیرِ او
### غیرِ مخلوق و قدیم ای مردِ دانش وَر شدہ است

**ترجمہ**: "اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں فرمایا ہے کہ اللہ کی ذات اول یعنی پہلے بھی تھی اور آخر بھی باقی رہے گی۔ جب وہ ہر چیز کو فان کر کے پھر زندہ کریگا۔ فرمائیگا" بتاؤ آج کس کی حکومت ہے جواب نہ ملنے پر خود جواب فرمائیگا (واحِدُ القھّار) کی۔" (سورۃ المومن: آیت نمبر: ١٦) جو اللہ ہی ہے اسی کی حکومت ہے۔ اس نے تقدیر بھی بنائی ہے۔ دانا یعنی عقلمند کی یہ بات مسلّم ہے کہ ہر مخلوق سے پہلے اللہ ہی ہے آخر پر بھی اُسی کی ذات موجود ہوگی۔

## 46

پس ملائک ہم رُسل پس روزِ آخر ہر سہ ایں
حادث و مخلوق صنع خالقِ اکبر شدہ است

**ترجمہ**: اللہ اور اُسکے رسول ﷺ پر ایمان لانے کیساتھ۔ تمام پیغمبروں ملائکہ یعنی فرشتوں اور قیامت کے دن پر ایمان لانا ایمانِ مفصل ہے۔ خدا اور رسول ﷺ کے بعد اس بات پر بھی ایمان لانا ضروری ہے کہ ساری مخلوقات کا خالق (پیدا کرنیوالا) اور اس ساری کائنات کی (پیدائش) کا خاتمہ کرنے والا بھی یعنی مالکِ (جبار و قہار) اور وہی خالقِ اکبر بھی ہے۔ (حادثات یعنی نئی چیزوں کا پیدا کرنے والا مالک ہے)۔ کیونکہ وہی (رَبُّ العَالَمِین) ہے یعنی ہر چیز کا پالنے والا ہے۔

ترجمہ: (۴۵) اور (۴۶) ایمان مفصل میں قدیم اور حادث کیا گیا ہیں۔ (مفتی صاحبؒ)

## 47

ہست تقلید استدلالی و کشفی سہ نوع
اندر ایمان اہلِ ایمان نیز سہ معشر شدہ است

**ترجمہ**: مقلدین کے مسائل علماء و مفتیانِ دین (چار مسلکوں یا مذہبوں کی بنیادوں پر) ان تین طریقوں سے حل کرتے ہیں۔ پہلے تقلید کرنے والے کا اپنایا ہوا پیروی کرنے والا طریقہ تقلیدی۔ دلیل بھی اسی کے تحت لاتا ہے یا مانگتا ہے۔ پھر اسی

مسئلہ کیلئے پردہ اُٹھاتا ہے۔یعنی کھول کر صاف وضاحت کر کے ان تین تقلیدی۔
استدلالی اور کشفی تین نوع کو مدِ نظر رکھ کر ہی اہلِ ایمان یعنی مسلمانوں کے ایمان کو
مدنظر رکھ کر ہی اپنے فیصلے دوستوں رشتہ داروں کے حق میں سناتے ہیں۔یعنی (حنفی
، مالکی، شافعی یا حنبلی)

ترجمہ:۔ایمان واہلِ ایمان تین نوع کے ہیں۔تقلیدی، استدلالی، کشفی۔(مفتی صاحبؒ)

## 48

## گشتہ تحقیق آنکہ اندر اصطلاح صوفیان
## معنئ ایمان حیوٰۃِ دل بحق ابہر شدہ است

**ترجمہ**:صوفی حضرات کی (اصطلاح میں یعنی تصوف میں) ایمان کی تعریف
دل کے زندہ ہونے۔یادِ خدا میں مصروف رہنے۔صحبت مخلوق سے مبرا ہونے کو کہا
جاتا ہے۔اس دل میں (حسد، نفرت، بغض، جھوٹ، کینہ، کبر، نفاق، عداوت) وغیرہ
برے عادات کے موجود ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا ہے۔ایسے دل والے
قیامت کے روز کامیاب ہونگے۔

(ترجمہ:شعر(۴۸) تصوف میں ایمان کی تعریف حیات دل سے ہے۔دل زندہ ہونا ہی علم تصوف میں
ایمان کہلاتا ہے۔دل مردہ دل نہیں ہے۔اسے زندہ کرنا دوبارہ اور زندہ دل ہی قلب سلیم سے غالباً مراد
ہے۔جو آیہ کریمہ (یومَ لا ینفعُ مالٌ ولا بنون) سورۃ الشعراء آیت نمبر (۸۸) میں وارد ہے۔
اور قلب سلیم والا ہی قیامت کے دن رستگار ہے۔(مفتی صاحبؒ)

49

## انقیاد اَمرِ حق و اِجتناب از نہی باش
## در کتب تعریفِ اِسلام اِین چنین اَشہر شدہ است

**ترجمہ**: متقی حضرات یا اتقیاء ہمیشہ نیک کاموں میں مصروف ہوتے ہیں۔ اور برے کاموں سے دور رہتے ہیں۔ وہ اَمرو نہی کی اعمال کو اپنے لئے پسند کرتے ہیں بلکہ ان اعمال کا ہمیشہ جو جائز ہوں اپناتے ہیں۔ برے کاموں کے بارے میں سوچ بھی نہیں سکتے ہیں۔ شریعتِ اسلامی کے تحت اعمال کو ہمیشہ اپنانے میں پابند اور کاربند رہتے ہیں۔

50

## قولِ مَن آمَنتُ بِاللّٰہِ وِردِ مَن اَسلَمتُ لہ
## نطق مَن وَ قَبِلتُ حُکمَہ، رَغبت برسر شدہ است

**ترجمہ**: (میرا قول ایمان لانا میرا ورد یاذکر تسلیم کرنا اور میری زبان پر حکم کو قبول کرنا اور دوسروں کو اس طرف راغب کرنا ہے۔) "یعنی میرا قول ایمان اللہ پر ہونا اور دل میں ہر وقت اسلام کے اُصولوں کو دہرانا ہی کافی نہیں بلکہ اس کی طرف دوسروں کو راغب کرنا اعمال صالحات کی ترغیب دینا بصدق دل یقین کیساتھ اپنی زندگیوں کو سنوارنا ہی اپنا شیوہ بنایا ہوا ہونا چاہیئے۔ (آمَنتُ بِاللّٰہِ اِلیٰ آخر) مفہوم ومقصد ظاہر کرنا ہوتا ہے۔

51

مسلمم امرِ خدا را کردن از خان دادہ ام
کردنم را مستجیر اَز آتشِ آذر شدہ است

**ترجمہ**: اللہ کے احکامات تسلیم کرنا اور اعمال صالحات کو اپنانے سے، ہی ایمان تسلیم کیا ہوا مانا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ایسے نیک بندوں کو اپنی حفاظت اور امان میں رکھتا ہے۔ جسطرح سیدنا حضرتِ ابراہیم علیہ السلام کو نمرود کی تکلیف دینے والی آگ سے اللہ تعالیٰ نے نجات بخشی اسی طرح ان اصحاب کو ہر تکلیف سے نجات دیتا ہے۔

52

منکرم از دل بہ بِد عتہای مکروہ و حرام
جانِ من بیزار اَز ہر کفر و ہر کافر شدہ است

**ترجمہ**: میں دل و جان سے اللہ تعالیٰ کی طرف سے مکروہ اور حرام اور ناجائز بدعات سے نہ صرف نفرت کرتا ہوں بلکہ اُنکے استعمال سے بھی اپنے آپکو دور رکھ کر بیزاری کا اظہار کرتا ہوں۔ ہر کافر کے سامنے اور اُسکے پیچھے بھی ان نجس کفر و شرک کے کاموں سے بیزاری اور ناپسندیدگی کا اظہار کرتا رہتا ہوں۔ جو ضروریت دین بھی ہے۔

(ترجمہ: حدیث جبرائیلؑ کے دوسرے ایٹم اسلام کا بیان (۴۹) سے (۵۲) تک بہ تجزیہ ذیل۔ انقیادامرحق و اجتناب از منکرات و منہیات اسلام ہے۔ (آمنتُ باللہ الخ) کا مسلمان۔ مکروہ اور حرام بدعات سے منکر ہے۔ اور ہر قسم کے کفر سے بیزار ہے۔) (مفتی صاحبؒ)

53

کفر و شرک آمد دو شق شرکِ جلی شرکِ خفی

مومنِ طیّب ہمان کز ہر دو مطّہر شدہ است

**ترجمہ**: کفروشرک کی جلی یعنی ظاہری یا نمایاں اعمال اور خفی یعنی پوشیدہ یا چھپے ہوئے اعمال کو شرع نے دوشق مقرر کی ہیں۔ ہر پاک یا طیب مومن کیلئے ان جلی و خفی اعمال کافرین و مشرکین سے دُور رہنا چاہئے۔ پھر وہ پاک مومن کہلانے کا حقدار ہوگا۔ اور ہمیشہ اپنی پاکی اور دین کی پیروی کرنے والوں میں اعلیٰ مقام پائیگا۔

(ترجمہ: شعر۵۳ کفروشرک جلی وخفی (مفتی صاحبؒ)

54

وردِ من تُبت الیٰ اللہ من جمیع مَا یُکرہ،

ذِکر من استغفر اللہ روز و شب اکثر شدہ است

**ترجمہ**: میرا وظیفہ تو یہ ہے کہ ہر ایک منکر و مکروہات سے دور اور میرا ذکر و استغفار معمولِ روز و شب ہے۔ (علامہ بابا داؤد خاکیؒ اپنا حال بیان فرما رہے ہیں۔)

(ترجمہ: مسلمان کا وردِ تبت الیٰ اللہ اور اسکے دن رات کا ذکر استغفار ہے۔ (مفتی صاحبؒ)

55

هست احسان حق پرستی با یقینی آنچنانکہ

گوئیا چشم ترا معبود خود مُبصر شدہ است

**ترجمہ**: مقام احسان پر فائز ہونا ہر مومن کی آرزو ہے اور وہ حق پرستی کی ہمیشہ تعلیم کیا کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اُسکے ظاہری و باطنی اعمال کو ہمیشہ دیکھتا ہے۔ اس احسان کرنے سے وہ باخبر ہوتا ہے۔ یہ حدیث جبرائیل علیہ السلام کا آخری حکم ہے۔

(ترجمہ: حدیث جبرائیل علیہ السلام کے تیسرے ایٹم احسان کا بیان (۵۵)۔ (مفتی صاحبؒ)

56

دین و اسلام و شریعت را و ایمان را ما آل

سوی یک معنی بود ایں قول مستا ثر شدہ است

**ترجمہ**: اسلام جو ایک مکمل دین ضابطہ حیات ہے۔ اسکے قوانین زندگی یعنی شریعت یا شرع پر قائم رہنے والا مومن یا مسلمان یا فرمان بردار کہلاتا ہے۔ ان چاروں کا مطلب و مدعا ایک ہی ہے یعنی اعمال صالحات پر اپنی زندگی گذارتا ہے۔

(ترجمہ: دین اسلام شریعت ایمان چاروں کا مطلب ایک ہی ہے۔) (۵۶) (مفتی صاحبؒ)

57

ہم صراطِ مستقیم و سلم و توحید و دِگر

ملتِ بانی کعبہ جملہ یک معبر شدہ است

**ترجمہ:** (۱) صراطِ مستقیم (۲) توحید (۳) ملتِ ابراہیمی (۴) سلم یعنی دینِ اسلام پر قائم رہنا۔ یعنی یہی دلالت ہے (۱) سیدھے راستے پر چلنا (۲) توحید یا وحدانیت باری تعالیٰ پر یقین محکم ہونا (۳) ملت یا طریقہ حضرتِ ابراہیم علیہ السلام (۴) دین اسلام کو اپنانا ہر صورت میں ان چاروں کا معنی و مطلب و مقصد ایک ہی ہے۔

(ترجمہ: صراط مستقیم سلم جو آیہ کریمہ (اُدخلو فی السلم کافة) میں وارد ہے اور توحید۔ ملت۔ چاروں ہم معنی ہیں۔) (مفتی صاحبؒ)

58

ہست توحید اولاً مبنای دین و آنگہ نماز

بعد ازاں صوم و زکوٰۃ آخر حج مشعر شدہ است

**ترجمہ:** (۱) اول کلمۂ طیب شہادت اللہ کی اور اُسکے رسول ﷺ کی یہ بنیادی رُکن دین اسلام کا ہے (۲) اسکے بعد نماز پنجگانہ (۳) ماہِ صیام کے روزے رکھنا (۴) مالدار کو اپنے مال کی زکواۃ ادا کرنا (۵) استطاعت کے مطابق حج بیت اللہ کرنا۔ یہ پانچ بنیادی ارکان اسلام کہلاتے ہیں (جو ہر مسلمان پر فرض ہیں)۔

59

پنج فرض آمد بناء اسلام را توحید ازاں است

پس نماز و روزہ و حج و زکوٰۃ زر شدہ است

**ترجمہ**: پانچ فرض بناء اسلام کے ہر مسلمان توحید کے ماننے والے پر یہ ہیں (۱) کلمہ طیب (۲) نمازِ پنجگانہ ادا کرنا (۳) صیامِ رمضان المبارک (۴) زکوٰۃ (۵) حج، یہی دین اسلام کے فرائض کہلاتے ہیں۔

60

قولِ لا الٰہ الااللہ ﷻ کہ توحید آمد است

بامحمدؐ الرّسول اللہ ﷺ کامل تر شدہ است

**ترجمہ**: لا الٰہ الا اللہ ﷻ کیساتھ کلمہ محمد رسول اللہ ﷺ کو ملا کر پڑھنا عین توحید ہے۔ اس کلمہ کو کلمہ طیب سے یاد کیا جاتا ہے۔ تب ایک خدا کا بندہ اسلام کا دین ماننے والا ہی مسلمان یا مومن کہلانے کا حقدار بنتا ہے۔ اور یہ پڑھ کر ہی مسلمانِ کامل بھی کہلاتا ہے۔

61

نیست معبودی بحق موجود جز اللہ ہیچ

معنیٔ ایں قولِ مذکور ایں چنیں احذ رشدہ است

**ترجمہ**: اللہ رب العالمین جلہ شانہٗ کے سوا کوئی بھی عبادت کرنے کے لائق نہیں ہے۔ یہی لا الٰہ الااللہ کا مقصد اور معنی ہے۔ یعنی کوئی بھی شئے یا چیز اللہ تعالیٰ ﷻ کے بغیر عبادت کے لائق نہیں ہے۔

62

نیست محبوبی و مطلوبی و موجودی جز او

در حقیقت ہم بدیں مفہوم مستفسر شدہ است

ترجمہ: اللہ جل جلالہ کے نزدیک اسکی شان بیان کرنا اور کہنا بہت پسندیدہ عمل انسان کا ہے۔ حقیقت میں یہ کہ لا الٰہ الا اللہ اس کا پیارا کلمہ اس کی عزت اور مفہوم کی تفسیر کہلاتا ہے۔

63

ہست تہلیل اسم قول اول و مجموع را

طیبہ اسم است و با اخلاص ہم اشہر شدہ است

ترجمہ: لفظ الا اللہ کو اگر لا الہ کے لفظ کلمہ سے الگ کیا جاتا ہے تو الا اللہ، اللہ کے نام سے مجموعہ پاک ہی اسم با اخلاص کیساتھ کہنے والا یادِ الٰہی کی لذات یا مزہ بھی حاصل کرنے کیساتھ معروف اور مشہور ہو جاتا ہے۔

64

لفظ اَشہد را بدیں دو قول اگر ضم مے کُنی

گفتنِ قول شہادت ہم بداں اظہر شدہ است

**ترجمہ**: اس کلمہ کی شہادت دینا یعنی اشھد ان لا الہ الا اللہ کو ضم کر کے یا ملا کر پڑھنے سے ہی ہر کلمہ گو (کلمہ پڑھنے والے) کی شہادت دین اسلام میں تسلیم کی جاتی ہے۔

65

در جوابِ پرسشِ ایمان مجمل اے عزیز
گر ہمیں کلمات خوانی نیز شایاں تر شدہ است

**ترجمہ**: اگر کوئی ایمان مجمل کے بارے میں اے میرے دوست تجھ سے سوال کرے گا۔ تو کلمہٴ شہادت پڑھنے سے ہی اس کو جواب دینا اچھا اور مکمل ہوگا۔

66

کردہ تکرار از سرِ اخلاص این رامِلک ساز
چوں ہمیں قولت جواب کافی منکر شدہ است

**ترجمہ**: اپنے خلوص کیساتھ اس کلمہ شہادت پر تکرار کر کے (زور زور پڑھنے) سے ہی آپکے ایمان کی تکمیل ثابت ہوگی اور دینِ اسلام کے منکرین کیلئے یہ کافی عظیم شہادت ہے۔ اگر وہ بھی پڑھیں تو وہ بھی دین اسلام میں داخل ہو کر مسلمانوں کے صفوں میں بیٹھنے کا حق رکھتے ہیں۔

67

خواندن تحلیل یک لک بار بر حکم حدیث

از عذابِ گور منجی بہر من کررّ شدہ است

ترجمہ: ایک لاکھ بار لا الٰہ الا اللہ حدیثِ رسول اللہ ﷺ کے مطابق پڑھنے والا عذاب قبر سے محفوظ رہیگا۔ اور ضرور اُسکو قیامت تک عذاب قبر سے نجات ملے گی۔

68

ہم بہاءِ جنب وہم موجب عفوِ گناہ

قولِ طیب گفتن آمد ہم چنین مخبر شدہ است

ترجمہ: روشنی اور رونق حاصل کرنے کیساتھ ساتھ یہ کلمہ طیبہ اور شہادت پڑھنے والے کے گناہ بھی معاف کراسکتا ہے۔ اس کی خبر ہمیں حضرت مخبر صادق ﷺ نے دی ہے۔

69

قول طیّب ہر شبی صد بار اقُل مرتبہ

گفتن از اسباب رضوان اَز حقِ داوَر شدہ است

ترجمہ: ہر رات کو ایک سو بار یا اس سے تھوڑا کم بھی کلمہ طیب کا ورد کرنے والے (پڑھنے والے) کے بارے میں فرمایا گیا ہے کہ وہ ضرور جنت میں داخل ہو گا۔ وہ

مومن ایماندار جنت کا حق دار بھی کہلاتا ہے۔

## 70

گفتن قول شہادت اندر اخبار آمدہ

کز برای مار چوں تریاق در مقبر شدہ است

**ترجمہ**: یہ خبر دی گئی ہے کہ کلمہ شہادت یا طیبہ پڑھنے والے کو اگر کوئی سانپ یا دشمن اس کو تکلیف دینے یا ستانے کیلئے آئے گا یہ کلمہ اُس دشمن یا سانپ کیلئے تیر کا کام کرے گا پھر اس میت کو اسکے عذاب اور تکلیف سے بچائے گا۔

(ترجمہ: (۵۸) سے (۷۰) تک پانچ خواص یا بناء اسلام کا بیان۔ (مفتی صاحبؒ)

## 71

واجب اسلام ہفت آمد نمازِ وِتر زاں است

نیز قربانی کہ ثابت ز آیہ وانحر شدہ است

**ترجمہ**: دین اسلام میں سات چیزیں واجب ہیں۔ پہلا بعدِ عشاء وِتر کی نماز ادا کرنا، دوسرا صاحبِ نصاب کیلئے قربانی عید الاضحیٰ پر کرنا یہ قرآن وحدیث سے ثابت ہے۔ (سورۃ الکوثر میں والنحر سے ثابت)

## 72

عمرہ و نفقہ ذوی الارحام را فطر نیز
خدمتِ مادر پدر ہم خدمتِ شوہر شدہ است

**ترجمہ** :(۳) خانہ کعبہ میں جا کر عمرہ کرنا (۴) مرد کے فوت ہونے پر اسکی جائیداد سے یا زندگی میں عورت کو علیحدہ کرتے وقت نفقہ (کپڑے وغیرہ دینا) (۵) (نمازِ عید الفطر سے پہلے) صدقہ فطر ادا کرنا (٦) اطاعت والدین کرنا (اولاد کیلئے) (۷) اطاعت خاوند یا شوہر (بیوی کیلئے) یہ سب دین اسلام میں واجب ہیں۔

(ترجمہ: واجبات اسلام (۷۱ تا ۷۲) (۱) نماز وتر (۲) قربانی (۳) عمرہ (۴) نفقہ ذوی الارحام (۵) فطر (٦) طاعت وخدمت والدین (۷) اطاعت وخدمت شوہر۔) (مفتی صاحب)

## 73

گفتہ بعضی ہم در ایمانست واجب ہفت چیز
محبت اہلِ علوم دین مقدّم تر شدہ است

**ترجمہ** :بعض حضرات اہلِ علوم کے مطابق ایمان کے بھی سات (۷) چیز واجب ہیں۔ (پہلا) واجب جو سب سے مقدّم اور افضل ہے۔ وہ اہلِ علوم دین یعنی علماء و صلحاء کی خدمت میں بیٹھنا، محبت کرنا اور ان سے فیوضات حاصل کرنا ہے۔

## 74

سقئ تشنہ پرسش بیمار و دیگر چارمین

مریتامیٰ ماندن دَست کرم بر سر شدہ است

**ترجمہ**: (دوسرا) واجب ایمان کا کسی پیاسے کو پانی پلانا۔ (تیسرا) کسی بیمار کی بیمار پُرسی یا (عیادت کرنا) (چوتھا) واجب (یتیم کے سر پر ہاتھ پھیرنا) یعنی یتیم کی بھر پور مدد کرنا یا تیموں کو شفقت سے پیش آنا اور اُنکی پرورش بھی کرنا ہے۔

## 75

کردن احسان معیل مبتلائی فقر را

غسلِ میّت صلح خصمان ہفتم ای مہتر شدہ است

**ترجمہ**: (پانچواں) واجب ایمان کا کسی غریب، نادار، مفلس عیال بار کی مدد کرنا یا احسان کرنا۔ (چھٹا) میت کو غسل دینا یا دلوانا بھی ایمان کا واجب ہے۔ (ساتواں) واجب ایمان کا یہ ہے اگر دو مسلمانوں میں اختلاف ہو ان کو صلح کرانا اور ان کی آپسی رنجشوں اور دوری کو ختم کرانا ہے۔

(ترجمہ: واجبات ایمان (۷۳) تا (۷۵) (۱) اہل علوم کی محبت اختیار کرنا (۲) پیاسوں کو پانی پلانا (۳) بیمار پرسی (۴) یتیموں کیلئے شفقت رکھنا (۵) نادار و مفلس عیال بار کو احسان کرنا (۶) مردہ کو غسل دینا (۷) دو مخالفوں اور دشمنوں میں صلح کرانا۔) (مفتی صاحبؒ)

76

هفت چیز از سنت اسلام ایں اُمت شدہ

گرچہ اوّل فرض ابراہیمؑ پیغمبر شدہ است

**ترجمہ**: ایمان کے اس اُمت میں سات (۷) چیزیں سنت ہیں۔ حضرت ابراہیم علیٰ نبینا علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اُمت پر یہ فرض تھے۔

77

قص شارب پس سواک ونتف ابط وقلم وظفر

حلقِ عانہ خُتنہ وپس حلقِ موی سر شدہ است

**ترجمہ**: (پہلا) سنت ایمان کا اِس اُمت میں مونچھیں کترنا۔ (دوسرا) سنت دانتوں کو مسواک کرنا۔ (تیسرا) سنت بغل کے بال نوچنا (صاف کرنا)۔ (چوتھا) ہاتھوں اور پیروں کے ناخن تراشنا۔ (پانچواں) سنت زیر ناف بال مونڈھنا۔ (چھٹا) سنت ختنہ کرنا اور (ساتواں) سنت سر کے بال مونڈھنا مردوں کیلیئے ہیں۔

(ترجمہ: اسلام کی سنتیں (۷۶) و (۷۷) (۱) مونچھیں کترنا (۲) مسواک کرنا (۳) بغل کے بال نوچنا (۴) ناخن تراشنا (۵) زیر ناف بال مونڈنا (۶) ختنہ کرنا (۷) سر کے بال مونڈنا۔) (مفتی صاحب")

78

حُبِ ہر مقبولِ حق چوں شرطِ ایمان است لیک

حُبِ پیغمبر ﷺ بہ احبابش موکد تر شدہ است

**ترجمہ**: اللہ کے ہاں جو قبول کیا ہوا بندہ یعنی اللہ کا مقبول بندہ یا خدا کا دوست جو ہو اُس سے خصوصی طور عشق و محبت کرنا ایمان کی شرطِ اولین ہے۔ خاص کر اپنے نبی آخر الزمان حضرتِ محمد مصطفیٰ ﷺ کیساتھ اور آپ ﷺ کے آل واصحابؓ اور احباب کیساتھ عشق و محبت رکھنے کی احادیث مبارکہ میں تاکید کی گئی ہے۔

(ترجمہ: شعر (۷۸) لیکن یہ ایمان واسلام وشرع ودین کی باتیں تب تک بے معنی ہیں جب تک وہ عشق و محبت نبیؐ وآل واصحاب نبیؐ واولیاء وصلحاءؒ پر مبنی نہ ہوں۔

عاشق رسول اللہ ﷺ حضرتِ علامہ اقبالؒ فرماتے ہیں :

عشق نہ ہو تو شرع دین بتکدۂ تصوّرات

لیکن کم وبیش یہی خیال علامہ اقبالؒ سے بہت مدت پہلے حضرتِ مولانا علامہ خاکی رفع اللہ درجاتہٗ کما قال یرفع دنیا کیلئے فرما چکے ہیں۔ (حبِ ہر مقبول تا آخر اُوپر درج کیا ہے۔) (مفتی صاحبؒ)

79

مہرور زِ مصطفیٰؐ و چار یاریمؓ و بما

مُہر منشور نجات آں مہر در منشر شدہ است

**ترجمہ**: ہم اہل سنت والجماعت کیلئے صاحب حسن و جمال حضرتِ محمد مصطفیٰ

ﷺ اور اُن کے چار یارانِ با صفا (۱) حضرتِ اُبو بکر صدیق رضی اللہ عنہ (۲) حضرتِ عمر فاروق رضی اللہ عنہ (۳) حضرتِ عثمان غنی رضی اللہ عنہ (۴) حضرتِ علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ) سے محبت کرنا شرط اور واجب ہے۔ کیونکہ ان اصحاب کی پیروی کرنے سے اوران کی عنایات و برکات سے ہمیں دنیا و آخرت میں نجات مل سکتی ہے۔

80

آں اُبو بکر رضی اللہ عنہ و عمر رضی اللہ عنہ و عثمان رضی اللہ عنہ سیوم چارم علی رضی اللہ عنہ

کز میاں صحبِ اخیار ایں چہار اَخبر شدہ است

**ترجمہ**: (۱) سیدنا حضرت اُبو بکر صدیق رضی اللہ عنہ (۲) سیدنا حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ (۳) سیدنا حضرت عثمان ذُوالنورین رضی اللہ عنہ اور (۴) سیدنا حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ وہ چاروں یارانِ با صفا تمام اصحابِ کرام رضی اللہ عنہم سے اَفضل اور بہتر اَصحاب ہیں۔

81

آں سہ را صدیق رضی اللہ عنہ و فاروقست رضی اللہ عنہ ذی النورین رضی اللہ عنہ لقب

چارمین را مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو را رضا ہمسر شدہ است

**ترجمہ**: اِن چاروں کو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ، حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ، حضرت عثمانِ غنی ذی النورین رضی اللہ عنہ اور چوتھے صاحب کو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے بہترین چار القاب

سے اُمت مرحومہ میں یاد کیا جاتا ہے۔ تین اصحاب کے بارے میں آیا ہے کہ (پہلا) صاحب نبوت کی تصدیق کرنے والا اور اس صداقت پر ہمیشہ قائم رہنا والا ہے۔) (دوسرا صاحب حق اور باطل میں ہمیشہ فرق کرنے والا ہے)۔ (تیسرا حضرتِ نبی کریم ﷺ کے دو صاحبزادیوں کیساتھ نکاح کرنے والا باحیاء وسخی ہے)۔ (چوتھا حضرت علی حیدر کرارؓ اللہ کی رضامندی پر ہمیشہ راضی رہنے والا صاحبِ منبع ولایت ہے۔)

82

آں چہار از دہ مبشر ہمچو ماہ چاردہ

بودہ وپس مہرِ وَرِ زِ شاں چہ نیک اَختر شدہ است

**ترجمہ**: حضور پُرنور ﷺ نے ان چار یارانِ باصفاء کے علاوہ چھ (۶) اصحابِ کبار یعنی کل دس (۱۰) اصحاب کے حق میں جنت کی بشارت اللہ کے حکم اور انعام سے دی ہے۔ فرمایا یہ دس (۱۰) اصحاب سب جنتی ہیں اللہ تعالیٰ نے ان اصحاب کو اپنے نیک اعمال اور اپنے فضل وکرم سے جنت کا حقدار بنایا ہے۔ یہ دس اصحاب (رضی اللہ عنہم) دین اسلام میں چودھویں کی چاند کی طرح چمکنے والے بہترین اصحابؓ ہیں۔ مندرجہ ذیل ان چھ اصحاب کبار کے اسماء مبارک یوں ہیں (۵) حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ (۶) حضرت زبیر بنِ عوام رضی اللہ عنہ (۷) حضرت اُبوعبیدۃ ابن الجراح رضی اللہ عنہ (۸) حضرت

عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ (۹) حضرت سعد ابن ابی وقاص رضی اللہ عنہ (۱۰) حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ۔

## 83

جانِ پاک ایں چہار ابدان یکے بود وازان

نامِ ایشان جملتہً یک لفظۂ کوثر شدہ است

**ترجمہ** : پہلے چار اَصحاب رضی اللہ عنہ کو اللہ تعالیٰ نے سورۃ الکوثر کے ایک لفظ میں جمع کیا ہے۔(ک) اُبوبکر رضی اللہ عنہ (و) فاروق رضی اللہ عنہ (ث) عثمان رضی اللہ عنہ (ر) حیدر رضی اللہ عنہ۔

ایک مناقب خوان نے کیا خوب فرمایا ہے:

| چراغ و مسجد و محراب و منبر | ☆ | اُبوبکر رضی اللہ عنہ وعمر رضی اللہ عنہ وعثمان رضی اللہ عنہ وحیدر رضی اللہ عنہ |
|---|---|---|

## 84

ما محبّ اہلِ بیتیمؓ ما بجان محبوبِ ما

حضرت شبیر و رضی اللہ عنہ دیگر حضرت شبر رضی اللہ عنہ شدہ است

**ترجمہ**: ہم اہلِ بیت کرام (علیہم الصلوٰۃ و السلام) کو بھی اپنا محبوب مانتے ہیں۔ان اصحاب رضی اللہ عنہ سے بھی محبت رکھتے ہیں۔خاص کر حضرت امام حسن مجتبیٰ رضی اللہ عنہ حضرتِ شبر رضی اللہ عنہ اور حضرتِ شبیر رضی اللہ عنہ یعنی حضرتِ امام عالی مقام سیدنا امام حسین با رضا رضی اللہ عنہ کو بھی محبوب رکھتے ہیں۔ہم سب ان سے بھی محبت کرتے ہیں۔

## 85

بودہ در ہر عصر زِ اہلِ بیتِ جمعی فاضلین
لیک امام دوازدہ در فضل مستشہر شدہ است

**ترجمہ**: ہر زمانے میں حضرات اہلِ بیت کرام رضی اللہ عنہ باقی مسلمان اُمتیوں سے افضل ترین اپنے تقوٰی اور نسب کے لحاظ سے ہیں۔ لیکن بارہ (۱۲) ائمہ حضرات علیھم الصلوٰۃ والسلام نسب وتقوٰی کے لحاظ سے بہترین اور افضل ترین ہیں۔

## 86

مرتضٰی رضی اللہ عنہ با آں دو نورِ چشم زین العابدین رضی اللہ عنہ
باقر رضی اللہ عنہ است وصادق رضی اللہ عنہ وکاظم رضی اللہ عنہ کہ بن جعفر رضی اللہ عنہ شدہ است

**ترجمہ**: ان بارہ (۱۲) حضرات امام صاحبان کے اسماء گرامی یہ ہیں (۱) سیدنا حضرتِ علی رضی اللہ عنہ (۲) سیدنا حضرتِ امام حسن رضی اللہ عنہ (۳) سیدنا حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ (۴) سیدنا حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ (۵) سیدنا حضرت امام محمد باقر رضی اللہ عنہ (۶) سیدنا حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ (۷) سیدنا حضرتِ امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ فرزند دلبند حضرتِ سیدنا امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ ہیں۔

87

هشتم ایشان رضا رضی اللہ عنہ و پس تقی رضی اللہ عنہ و ہم نقی رضی اللہ عنہ

پس حسن رضی اللہ عنہ دیگر محمد رضی اللہ عنہ ہر یکے اکبر شدہ است

**ترجمہ**: (۸) سیدنا حضرتِ امام موسیٰ علی رضا رضی اللہ عنہ (۹) سیدنا حضرتِ امام محمد تقی رضی اللہ عنہ (۱۰) سیدنا حضرتِ امام علی نقی رضی اللہ عنہ (۱۱) سیدنا حضرتِ امام حسن عسکری رضی اللہ عنہ (۱۲) سیدنا حضرتِ امام محمد آخرالزمان مہدی رضی اللہ عنہ یہ بارہ امام صاحبان علیہم الصلوٰۃ والسلام ہر ایک اپنے تقویٰ اور نسب کے لحاظ سے بہت عزت والے اور اعلیٰ پایہ کے اصحاب ہیں۔

88

ایں شہادت دَر دودار اَز من دہید ای شاہدان

کیں ضعیف اَز جان محبّ اِین نکو معشر شدہ است

**ترجمہ**: میں شہادت دیتا ہوں کہ میں ان سب کا معتقد ہوں۔ تمام اُمتیوں کو بھی ان کا عقیدت مند ہونا ضروری ہے۔ ان سے محبت ہونا چاہئے۔ کیونکہ یہ حضرات آلِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور سادات کرام کے نام سے اُمت میں یاد کئے جاتے ہیں۔

89

دِل بہ حُبِّ آلِ و اَصحابِ رُسولم صاف باد
اَز فضولی وَز تعصّب کان بسیِ اَنکر شدہ است

**ترجمہ**: ان اہل بیت کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کا محبت رکھنا، قرآن مجید کے سورۂ شوریٰ کی آیت نمبر (۲۳) مودّۃ القربیٰ کے تحت اللہ تعالیٰ کے حکم سے ثابت ہے۔ اسلئے ہر ایک کے دل میں ان سے محبت رکھنے سے دل صاف ہوتے ہیں۔ اور ہمیں ہمیشہ فضول باتوں اور خاص کر بغض اور تعصب سے پرہیز کرنا چاہیئے۔ اور اِنکو عطا کی ہوئی عزت واحترام سے انکار نہیں کرنا چاہیئے۔

90

باد رضوانِ خدا نازل بر ایشان دَمبدم
چون مدار کار اِیں اُمت بریں معشر شدہ است

**ترجمہ**: اللہ کی بے شمار اور لاتعداد رضامندی ہر ساعت ہر وقت ان آل واہل بیت کرام پر نازل ہوا کرے۔ اللہ ہمیشہ ان آل واصحاب پر اپنی رحمتوں کی بارش برسائے۔ اسی طرح اُمت میں ان سے محبت اور احترام کرنے سے اتحاد واتفاق بڑھتا رہیگا۔ اور دُوریاں آپس میں مٹ جائیں گی۔

(ترجمہ: ابیات (۷۹) سے (۹۰) تک جو وارد ہوا ہے اسلئے اس محبت مصطفیٰ ﷺ وچار یار باصفا رضی اللہ عنہ واہل بیت

رضی اللہ عنہ واصحاب رضی اللہ عنہ وائمہ اثناء عشر رضی اللہ عنہ (۱۲ امام) کی اہمیت وضرورت کا بیان اوران کا مقدس ذکر ہے۔ چہار یار رضی اللہ عنہ کیلئے رموز مقطعات حروف کا کوثر کی تعبیر بنائی گئی ہے۔ اسطرح (کاف) اُبوبکر رضی اللہ عنہ (و) اُبوحفص عمر فاروق رضی اللہ عنہ (ثا) عثمان غنی رضی اللہ عنہ (ر) حیدرِ کرار۔ (رضوان اللہ علیہم اجمعین) (مفتی صاحبؒ)

## 91

بوحنیفہؒ با دو صاحب شافعیؒ مالکؒ دِگر

نیز حنبلؒ مجتہد دَر شرع پیغمبر شدہ اَست

**ترجمہ** : حضرتِ سیدنا امام اُبوحنیفہؒ اور دو اصحاب امام اُبو یوسفؒ اور امام محمد بن حسن شیبانیؒ، حضرت سیدنا امام مالکؒ اور سیدنا امام شافعیؒ نیز حضرت سیدنا امام احمد بن حنبلؒ شریعت اسلام اور دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے مجتہد ہونے کیساتھ ساتھ قرآن وسنت کی بنیاد پر دین میں نائب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کہلاتے ہیں۔ اوران کی تقلید کرنے والوں کو مقلدین کہتے ہیں۔

## 92

لیک امامِ مذہب من بوحنیفہؒ اَست آنکہ او

دَر مسائل حل کُن ہر مشکلی اَعسر شدہ اَست

**ترجمہ** : لیکن امام اُبوحنیفہؒ کا طریقہ حنفی کہلاتا ہے۔ کیونکہ دینی مسائل کو حل کرنے میں اُنہوں نے آسان طریقوں سے مشکل مسائل کو حل فرمایا ہے۔ اوران سے

ہر دینی مسائل پر اعمال کرنے اور راہِ خدا پر آسان طریقوں سے چلنے کیلئے راستے دکھائے ہیں۔

93

نامِ او نعمانؒ امامِ اعظمش بوده لقب

ابنِ ثابت بوده وعفان ورا دادر شده است

**ترجمہ**: ان کا نام مبارک حضرتِ نعمانؒ ہے۔ ان کا لقب حضرتِ امام اعظمؒ اُمت میں کہا جاتا ہے۔ انکے والد محترم حضرت ثابت بن قیدار ہیں۔ یہ سب حضرات نہایت ہی متقی اور پرہیز گار ہیں۔

ترجمہ:۔ اشعار ۹۱ تا ۹۳ ذکر ائمہ اربعہ شرع وفقہ یعنی ذکر امام ابوحنیفہؒ، مالکؒ، شافعیؒ واحمد بن حنبلؒ (مفتی صاحبؒ)

94

عالمان مذہبِ او ای مسلمان گفتہ اند

کاندر احکام شریعت ہشت نوع اَشہر شده است

**ترجمہ**: مذہب اسلام کے علماء کرام رحمہم اللہ مسلمانوں کو شریعت کے احکامات سے آگاہ یعنی واقف کرتے ہیں۔ دین اسلام کی صحیح ترجمانی کرنے کیساتھ ساتھ پیروی کرنا سکھاتے ہیں۔ دین کے اصل اور فرعی حقائق سے آگاہ کرتے ہیں۔ ان مسائل کو عوام کے

سامنے تشہیر کرتے ہیں یعنی عیاں کر کے تفصیلاً کھولتے بلکہ وضاحت کرتے ہیں۔

95

فرض و واجب سنت است و مستحب و هم مباح

با محرم مفسد و مکروه هم مجهر شده است

**ترجمہ**: فرائض۔ واجبات۔ سنت۔ مستحب۔ مباح دینی و دنیوی اعمال کی تبلیغ کرتے ہیں، تعلیم دیتے ہیں۔ رشتہ داروں دوستوں وغیرہ سے تعلقات کے حقوق سے آگاہ کرنے کیساتھ ساتھ شریعت کے مفسد۔ مکروہ۔ حرام و حلال اعمال کی تعلیم دیکر ہر اُمتی یا مسلمان کو باخبر کرتے ہیں۔

(ترجمہ: (۹۴) و (۹۵) تعریفِ فرض واجب وغیرہ وغیرہ۔ (مفتی صاحبؒ)

96

دَر نماز از رُوی ظاہر چاردہ چیز اَست فرض

کیں محقق زاں اِمام بحر پُر جوہر شدہ اَست

**ترجمہ**: نماز کیلئے ظاہری طور چودہ (۱۴) فرائض ہیں۔ جن کو پورا کرنے کے بعد ہی نماز مکمل طور ادا ہوسکتی ہے۔ ان کا جاننا ہر مسلمان مرد و عورت کیلئے ضروری ہے۔

97

پاکی تن پاکی ثوب و مکان و ستر و وقت

قبلہ و نیت ہم اِسم اللہ بَا اَکبر شدہ اَست

**ترجمہ** :(۱) نماز شروع کرنے سے پہلے بدن کا پاک ہونا (۲) کپڑوں یا لباس کا پاک ہونا (۳) نماز پڑھنے کی جگہ کا پاک ہونا (۴) سر چھپانا (۵) نماز کا وقت ہونا (۶) قبلہ یعنی خانہ کعبہ کی طرف منہ کرنا (۷) نیت کر کے اللہ اکبر کرنا ضروری اور فرض ہیں۔

98

پس قیام و ہم قرأت پس رکوع اَست و سجود

قعدہ و بیرون شدن با کار مُستاخر شدہ اَست

**ترجمہ**: نماز کے اندر سات (۷) مندرجہ ذیل فرائض ہیں۔(۱) اللہ اکبر کرنا یعنی تکبیر تحریمہ کرنا (۲) قیام کرنا یعنی کھڑا ہونا (۳) قرأت کرنا یعنی سورۃ الفاتحہ اور قرآن کی تلاوت کرنا (۴) رکوع کرنا یعنی گھٹنوں کو پکڑنا (۵) دونوں سجدے کرنا (۶) قعدہ کرنا التحیات وغیرہ پڑھنا (۷) نماز کے آخر میں (دونوں جانب پہلے دائیں پھر بائیں) سلام پھیرنا یعنی نماز سے فارغ ہونا۔

99

ہم باحکام و شرائط ہشت اوّل راست نام

چار دیگر زاں بہ ارکان مستشہر شدہ است

ترجمہ : نماز کے ان احکام کو شرائط یا، ناموں سے بھی یاد کیا جاتا ہے۔ جو (۸) آٹھ ہیں اور چار (۴) شرائط کو بھی ارکان کے ناموں سے یاد کیا گیا ہے۔

100

لیک جز نامِ فریضہ بہر فرضین اخیر

ہیچ نامی نے زِکس مسموع و نے مشعر شدہ است

ترجمہ: لیکن ایک فرض کے بغیر آخری فرض کو بھی شمار کیا گیا ہے۔ اسی طرح ان ارکان یا شرائط کی تعداد کو ظاہر کر دیا گیا ہے۔ مگر ان کا خبر دینے والا کوئی نہیں ہے۔

101

ایں روایت نقل کردم من زِ ترغیب الصّلوٰۃ

نیز فرضی کردن ایں فرض ہا از بر شدہ است

ترجمہ: حضرت علامہ بابا داؤد خاکیؒ فرماتے ہیں کہ اُنہوں نے یہ روایت

کتاب نامی (ترغیب الصلوٰۃ) سے نقل کی ہے۔ مگر جو فرائض اصل میں بیان ہوئے ہیں وہ سبھوں کو اپنی زبانوں پر اچھی طرح بہ نوک زبان یاد ہوئے ہیں۔

(ترجمہ: شعر (۹۶) تا (۱۰۱) نماز کے فرائض۔ (مفتی صاحبؒ)

102

در نماز آں کہ در کنز است واجب دوازدہ

ہست رمزش لفظِ فضّت باتقاسدر شدہ است

**ترجمہ** : (کنز) یعنی علمِ فقہ کی لغت کی کتاب کا نام ہے۔ اس میں درج ہے کہ نماز کے واجبات کل (۱۲) بارہ ہیں۔ ان میں اشارہ یہ ہے کہ پرہیزگاری تب نماز میں حاصل ہوتی ہے جب نماز کو خشوع وخضوع سے ادا کیا جائے۔

واجبات نماز مندرجہ ذیل ہیں :

بارہ (۱۲) جو کہ کنز میں درج کئے گئے ہیں باقی دو بھی دوسری فقہ کی کتاب سے لئے گئے ہیں۔ (۱) تسبیح ( سبحانک اللھم ) تعوذ وتسمیہ کے بعد سورۂ فاتحہ پڑھنا۔ (۲) فرض نمازوں کی پہلی دو (۲) رکعتوں میں سورہ فاتحہ کیساتھ قرآن کریم کی کوئی آیت یا سورۃ پڑھنا (۳) قرآن مجید میں دی گئی ترتیب آیت یا سورۃ کو نماز میں بجا رکھنا۔ (۴) فرض کی پہلی دو رکعتوں میں سورۂ فاتحہ کے علاوہ قرأۃ کرنا۔ (۵) (قومہ)

یعنی رُکوع کے بعد سیدھا کھڑا ہونا۔(۶) (جلسہ) یعنی دونوں سجدوں کے درمیان اطمینان سے بیٹھنا۔(۷) (تعدیل ارکان) یعنی نماز کے ہر رُکن کو سکون واطمینان سے ادا کرنا مثلاً (جلد بازی یا عجلت وغیرہ سے نہ کرنا)۔(۸) (قعدہ) دو (۲) رکعت سے زیادہ فرض نماز میں پہلا قعدہ یعنی قعدہ اُولیٰ کرنا۔(۹) (تشہد) یعنی پہلے قعدہ میں التحیات سے (عَبۡدُہٗ وَرَسُوۡلُہٗ) تک پڑھنا۔(۱۰) آخری قعدہ میں التحیات دَرود و دُعا پڑھنا۔(۱۱) السلام علیکم ورحمۃ اللہ کے الفاظ دائیں اور بائیں ایک ایک بار پڑھنے کے الفاظ سے نماز سے فارغ ہونا۔(۱۲) (وِتر) میں ''امام ومقتدی'' کو دعائے قنوت سِری (خاموشی) سے پڑھنا۔

## دوسری فقہ کی کتاب سے لیا گیا ھے :

(۱۳) ماہِ صیام میں امام صاحب کو وِتر میں قرأۃ جہری کرنا مگر دُعائے قنوت سِری پڑھنا۔

(۱۴) عیدین کی نماز میں زائد تکبرات کہنا۔

(ترجمہ: شعر (۱۰۲) نماز کے واجبات رمز فضت باتقا تسدر کے حروف میں بیان کئے گئے ہیں۔
اسطرح کہ سورۃ فاتحہ وغیرہ وغیرہ۔) (مفتی صاحبؒ)

(**نوٹ**): ☆ حضرت علامہ بابا داؤد خاکیؒ نے رمز فضت باتقا سدر کے حروف میں ان واجبات کو بیان کیا ہے ان کا یہ ترجمہ حضرت مفتی محمد جلال الدینؒ، صدر مفتی جموں وکشمیر نے شرعی اور علمی حروفِ ابجد کے الفاظ کو سمجھا ہے اس کو عالم اور باخبر اشخاص ہی سمجھ سکتے ہیں۔ یہ حضرت مفتی صاحب کی شان ہے جس کا اعتراف کرنا یہاں نہایت ضروری ہے اس طرح اُنہوں نے حضرت علامہ خاکیؒ اور انکے اساتذہ کرامؒ کے مقام کو مفتی صاحبؒ نے سمجھا ہے اسلئے یہ ایک اچھا انجام دیا ہوا کارنامہ ہے۔

بیست سنّت دَر نماز اَست و دَریں ترکیب خوب
بِکبسا با بک تنس زِمکان صدس مضمر شده اَست

**ترجمہ**: نماز میں کل بیس (۲۰) سنّت ہیں انکی ترکیب کیا خوب ہے۔ یہاں ان کو بیان کیا جاتا ہے۔ (۱) تکبیر تحریمہ کیلئے ہاتھ اُٹھانا (۲) اُنگلیوں کو اپنی حالت پر رکھنا (۳) ہتھیلیوں کو قبلہ کی طرف رکھنا (۴) بوقت تکبیر سر نہ جھکانا (۵) ناف کے نیچے ہاتھ باندھنا (۶) ثناء پڑھنا (۷) تعوذ وتسمیہ پڑھنا (۸) رُکوع کی تکبیر کہنا (۹) رُکوع میں دونوں ہاتھ گھٹنوں پر رکھنا (۱۰) سبحان ربی العظیم تین بار پڑھنا (۱۱) رُکوع سے اُٹھتے وقت سمع اللہ لمن حمدہ پڑھنا امام صاحب کو، مقتدی کو ربنا لک الحمد پڑھنا (اکیلے یا منفرد کیلئے دونوں پڑھنا) (۱۲) سجدہ کیلئے تکبیر کہنا (۱۳) دونوں ہاتھوں کے درمیان سجدہ کرنا (۱۴) سبحان ربی الاعلیٰ تین بار پڑھنا (۱۵) جلسہ اور قعدہ میں دونوں ہاتھوں کو رانوں پر رکھنا (۱۶) اشھد ان لاالہ پر شہادت کی اُنگلی اُوپر اُٹھانا اور اِلااللہ پر چھوڑنا (۱۷) قعدہ اخیر پر درود شریف پڑھنا (۱۸) درود شریف کے بعد دعا پڑھنا (۱۹) دونوں طرف سلام پھیرنا (۲۰) سلام کی ابتداء دائیں طرف سے کرنا۔

(ترجمہ:۔ نماز کی سنتیں شعر نمبر (۱۰۳) بکبسا با بک کے حروف میں ادا کی گئی ہیں۔ (مفتی صاحبؒ)

## مستحب ہم بیست بعضی گفت مومی سوی آں

## دَک بداشق تبتّ بسا جرکب دمّر شدہ اَست

**ترجمہ**: مفتی صاحبان نے ان افعال کو مستحب قرار دیا ہے۔ جو خود حضرتِ نبی (کریم صلی اللہ علیہ وسلم) نے کبھی کبھی کیئے ہیں یا ہمیں کرنے کا حکم فرمایا ہے اور علماء کے نزدیک بیس (۲۰) ہیں یا اس سے کم۔ (۱) قیام میں سجدہ کی جگہ پر نظر رکھنا (۲) رُکوع میں پُشت قدم پر نظر رکھنا (۳) سجدوں میں ناک کی طرف دیکھنا (۴) جلسہ اور قعدہ میں اپنی گود کی طرف دیکھنا (۵) پہلی سلام میں دائیں شانہ کی طرف دیکھنا (۶) دوسری سلام میں بائیں شانہ کی طرف دیکھنا (۷) جمائی آئے تو منہ بند کرنا (۸) کھانسی آنے پر روکنے کی کوشش کرنا (۹) جب بکر (یعنی تکبیر اقامت پڑھنے والا) جب (قد قامة الصلوٰة) کہے تو امام ومقتدی دونوں اکٹھے کھڑا ہونا (۱۰) اقامت پر ہی نماز شروع کر سکتے ہیں (۱۱) تکبیر تحریمہ کے وقت ہاتھ اندرونی کپڑوں سے باہر نکالنا (۱۲) دونوں پنجوں کے درمیان چار اُنگل کا فاصلہ ہونا (۱۳) مقتدی کو تکبیر تحریمہ امام کیساتھ ہی شروع کرنا (۱۴) سجدے میں بلا حائل ہونا یعنی ساجدین کے درمیان نہ آنا۔ بلکہ دوسری جگہ سجدہ کرنا وغیرہ وغیرہ جن کو ضرور کرنا ہمیں حکم فرمایا ہے۔

(ترجمہ: بیس مستحبات نماز دَک بداشق تبت بسا جرکب دمر کی تعبیر میں بیان ہوئے ہیں۔ شعر نمبر (۱۰۴) (مفتی صاحبؒ)

105

مفسدات اندر نماز انسانکہ دَر کیدانی اَست
پنج چیز اَست و بلفظہ تصّعتت مشعر شدہ اَست

**ترجمہ**: مفسدات نماز یعنی جن حرکات یا اعمال سے نماز توڑ جاتی ہے (۱) نماز میں کلامِ دنیا کرنے سے (۲) کسی کو سلام یا جواب سلام کرنے سے (۳) نماز میں عمداً چلنے سے (۴) بغیر عذر نماز میں بیٹھنے سے یا تکیہ لگانے یا سونے سے (۵) نماز میں عمداً ہنسنے یا رونے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

(ترجمہ: شعر (۱۰۵) نماز کے مفسدات تصّعتت کے رمز و مقطعات میں ادا ہوئے ہیں۔ (مفتی صاحبؒ)

106

دَر نمازِ جمعہ شش چیز آمدہ شرطِ وجوب
بعد اَزاں شرطِ اَدائیش ہم شش دِیگر شدہ اَست

**ترجمہ**: چھ (۶) چیز ایسے ہیں جو جمعہ ادا کرنے کیلئے ضروری شرائط ہیں۔ ان چھ (۶) شرائط کے تحت اس مقام یا جگہ پر جمعہ نماز قائم کی جاسکتی ہے۔ اور مسلمان نماز جمعہ شرائط کو پورا کرنے پر اُن پر جمعہ پڑھنا واجب بنتا ہے۔

## 107

اوّلین حریت دیگر اقامت با ذکور

صحت و پای روان و دیدۂ انور شدہ است

**ترجمہ**: ایک آزاد بالغ مرد پر جمعہ اس جگہ پڑھنا واجب ہے۔ اس کیلئے صحت مند ہونا اچھی طرح سے چلنے پھرنے بولنے اور دیکھنے والا بھی ہو۔ اور وہ جگہ محفوظ بھی ہو۔ یعنی پُرامن ماحول کا جمعہ کیلئے ہونا ضروری ہے۔

## 108

شش کہ شد شرطِ ادا سلطان و مصر و وقت دَان

اذنِ عام و پس جماعت خطبہ ہم اَظہر شدہ اَست

**ترجمہ**: پہلی شرط بازار کوچے وغیرہ تمام سہولیات۔ خرید وفروخت والا علاقہ۔ پرگنہ یا ضلع ہو۔ دوسری شرط دارالسلام کیلئے (اسلامی مملکت) میں بادشاہ عادل ہو۔ غیر اسلامی ملک یعنی (دارُ الحرب) میں جمعہ کی نمازیں خطیب اور ائمہ حضرات پڑھاتے ہیں۔ تیسری شرط وقت ظہر ہو۔ چوتھی جمعہ نماز سے پہلے خطبہ پڑھنا۔ پانچویں شرط خطبہ سے پہلے دوسری اذان دینا۔ چھٹی شرط نماز با جماعت ادا کرنا ہے۔ صرف چار رکعتوں کے بدلے دو (۲) رکعت ہی پڑھی جاتی ہیں۔

(ترجمہ: شعر (۱۰۶) تا (۱۰۸) نماز جمعہ کی شرطیں اور واجبات۔ (مفتی صاحبؒ)

109

چار شد فرض وضو اَمر موز لفظۂ رَد مَد اَست

ناقصش دَہ مومیش بضح قبدمم خر شدہ اَست

**ترجمہ:** اِستنجا کرنا ایسا ہو کہ ستر کی جگہ بالکل صاف ہو۔ اطمینان جب ہو جائے کہ صاف ہوئی۔ ایسا کرنے والے کا استنجا پورا ہوا۔ یعنی شرط چار (۴) ہیں۔ (۱) پورا چہرہ دُھونا (۲) دونوں ہاتھ کہنیوں سمیت دُھونا (۳) دونوں پاؤں ٹخنوں سمیت دُھونا (۴) اپنے سر کے چوتھے حصے کو مسح کرنا۔ یہ چار فرائض وضو یا طہارت کیلئے مقرر ہیں۔ آٹھ (۸) چیزوں سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔ (۱) پاخانہ یا پیشاب کرنا (۲) رِیح یعنی ہَوا نکل جانا (۳) بدن کے کسی حصے سے خون یا پیپ نکل کر بہہ جانا (۴) منہ بھر کر کے قے (متلی) کرنا (یعنی غذا کا واپس آنا) (۵) لیٹ کر یا سہارا لگا کر سو جانا (۶) بیمار یا کسی اور وجہ سے بے ہوش ہو جانا (۷) مجنون یا پاگل ہو جانا (دیوانہ ہو جانا) (۸) نماز میں قہقہہ مار کر ہنسنا۔

(ترجمہ: حصۂ اول شعر (۱۰۹) وضو یعنی طہارت کے فرائض کیلئے ردمد کا رجز ایجاد کیا گیا ہے۔ ناقصات وضو مصرعہ دوم کے شعر (۱۰۹) میں ہیں۔ (مفتی صاحبؒ)

110

## یازدہ بشمر و سنت در وضو قاضی شہاب

## مبنی آں یازدہ اَندام مسخت پر شدہ اَست

**ترجمہ** : محترم قاضی شہابؒ کے مطابق وضو میں (۱۱) گیارہ سنتیں ہیں (۱) وضو کی نیت کرنا (۲) تعوذ (اعوذ باللہ تا آخر) اور تسمیہ (بسم اللہ الرحمٰن الرحیم) پڑھنا (۳) تین بار دونوں ہاتھ گھٹوں تک دُھونا (۴) تین بار منہ صاف کرنا یا کلی کرنا (۵) تین بار ناک میں پانی ڈالنا اور ناک صاف کرنا (۶) سر کا مسح کرنا (۷) کانوں کا مسح کرنا (۸) داڑھی اور اُنگلیوں میں خلال کرنا (۹) دُھوتے وقت ہاتھ سے ایسے ملنا یا رگڑنا کہ کوئی بال خشک نہ رہنے پائے (۱۰) ہر عضو کو تین مرتبہ دھونا (۱۱) ترتیب سے وضو کرنا۔ (اور خیال رکھنا کہ دُھوتے وقت اِتنا توقف نہ کرنا کہ پہلے دُھویا ہوا عضو خشک ہوجائے یعنی کہ ہر عضو پر تری موجود ہو۔)

111

## واں محقق مستحبّات و نوافل دَر وضو

## پنج فرمود است آں مکنی بادّم بر شدہ اَست

**ترجمہ** : وضو میں پانچ مستحب یا نوافل جو علماء کرام نے بیان کئے ہیں: (۱) گردن پر مسح کرنا (۲) نماز کے وقت سے پہلے وضو کرنا (۳) پاک اور اُونچی جگہ پر بیٹھ کر وضو بنانا (۴) دائیں جانب سے آغاز (شروع) کرنا (۵) دوسرے کے مدد کے بغیر

وضو بنانا۔ (مزید قبلہ کی طرف رُخ کر کے وضو بنا کر بیٹھنا بھی ایک روایت میں آیا ہے۔)

(ترجمہ: شعر (۱۱۱) میں طہارت کے مستحبات ونوافل بادم بر کے رمز میں ادا ہوئی ہیں۔) (مفتی صاحبؒ)

### 112

آں مدقق در وضو فرمودہ مکروہات چار

پس بدیں لفظہٗ بساز آں چار مشعر شدہ اَست

**ترجمہ**: مدقق یعنی (دلائل سے ثابت کرنے والے) (علم فقہہ کے ماہر یعنی فقیہہ) کے مطابق وضو میں چار چیز مکروہ قرار دیئے گئے ہیں (۱) وضو کی جگہ کا ناپاک ہونا (۲) وضو کرتے وقت دُنیوی باتیں کرنا اور زیادہ پانی بہانا (۳) دائیں ہاتھ سے ناک (بلا عذر) صاف کرنا مکروہ ہے (۴) سنت کے خلاف پر کسی عضو کو تین مرتبہ سے زیادہ دھونا بھی مکروہ ہے۔

(ترجمہ: شعر (۱۱۲) میں مکروہات بساز کے رمز میں ادا ہوئی ہیں۔) (مفتی صاحبؒ)

### 113

موجبات غسل چار آمد کہ رَمزش انحن اَست

فرض او سہ کان مشاد اَز لفظہٗ دبر شدہ اَست

**ترجمہ**: غسل چار چیزوں سے واجب ہوتا ہے (۱) جاگتے یا سوتے میں احتلام ہونے سے (۲) کسی سے صحبت کرنے سے (۳) منی کے خارج ہونے سے (۴)

عورت کو ماہواری آنے سے۔ اور غسل میں صرف تین فرائض ہیں: (۱) کلی کرنا یا منہ میں پانی ڈالنا (۲) ناک میں پانی ڈالنا اور ناک صاف کرنا (۳) تمام بدن پر پانی اس طرح ڈالنا یا بہانا کہ بدن پر کوئی بال خشک نہ رہنے پائے۔ اور دونوں ہاتھوں سے بدن پر ملنا یا رگڑنا تاکہ سارے بال تر ہو جائیں۔

ترجمہ: شعر (۱۱۳) غسل کے موجبات اور فرائض بالترتیب انحن اور ذبر کے رموز میں بیان کیے گئے ہیں۔) (مفتی صاحبؒ)

## 114

سنت اندر غسل امامِ مذہب ما پنج گفت

مشعران حرفہائے لفظۂ دانور شدہ است

**ترجمہ**: ہمارے امام مذہب یعنی سیدنا حضرتِ امام اعظم اُبوحنیفہؒ نے غسل کی پانچ سنتیں بیان فرمائے ہیں (۱) غسل کیلئے ارادہ یا نیت کرنا (۲) دونوں ہاتھ گھٹوں تک دُھونا (۳) استنجاء کرنا (۴) وضو کرنا (۵) بدن پر اچھی طرح پانی بہانا۔

(ترجمہ: شعر (۱۱۴) میں غسل کی سنتیں دانور کے رمز میں ظاہر کی گئی ہیں۔ (مفتی صاحبؒ)

## 115

پانزدہ روز اَست قِلّ طہر چل اَندر نفاس

اکثر آمد سہ اقلّ حیض دہ اکثر شدہ اَست

**ترجمہ** : بچہ پیدا ہونے کے وقت سے نفاس کے ایام (۴۰) چالیس ہوتے ہیں اور (۱۵) پندرہ دن حیض استحاضہ کے بھی شمار کر کے (۵۵) دن بنتے ہیں۔ مگر اکثر (۱۰) دس دن کم کر کے کل حیض و نفاس کے (۴۵) دن بنتے ہیں اور حاملہ عورت کل (۴۵) دنوں کو مکمل ہو کر پاک ہوتی ہے۔

(ترجمہ: شعر (۱۱۵) میں حیض ونفاس کے ایام کا بیان ہے۔) (مفتی صاحبؒ)

## 116

دَر تیمّم نیت و خاک و طہور و ضربتین

فرض شد آنرا گر اِستعمال آب اَعذر شدہ اَست

**ترجمہ** : تیمّم کے بارے میں نیت کرنا ضروری ہے۔ پاک مٹی یا ایسی جگہ یا ایسی چیز پر جس پر پاک مٹی (خشک) پڑی ہو۔ دونوں ہاتھ اس پر مار کر ایک بار اپنے چہرے پر پھیر لیں۔ دوسری دفعہ بھی اسی طرح کر کے دونوں ہاتھوں اور کہنیوں سمیت مَل لیں۔ یہی تیمّم کہلاتا ہے۔ تب ایسا کرنا جائز اور ممکن ہے۔ جب پانی موجود نہ ہو۔ یا پانی کے استعمال سے تکلیف پیدا ہونے کا خطرہ ہو۔ تو تیمّم کرنا ضروری ہے۔ نماز، قرآن وغیرہ نیک اعمال کرنے پر یہ دین میں آسانی اور فرض ہے۔

ترجمہ: شعر (۱۱۶) میں تیمّم کے احکام۔) (مفتی صاحب)

117

هست دو فرض زکوٰۃ و روزہ و حج را سہ
اندریں مذہب بداں کیں قول مستاثر شدہ اَست

**ترجمہ:** دو (۲) فرض (زکوٰۃ وروزہ) کے علاوہ تیسرا فرض (حج) ہے۔ان کو رو بہ عمل لانا نہایت ضروری ہے (۱) صاحبِ نصاب اگر زکوٰۃ ادا نہ کرے (۲) تندرست اور صحت مند انسان ماہِ رمضان المبارک میں روزہ نہ رکھے (۳) حج کی استطاعت رکھنے والا اگر فریضۂ حج ادا نہ کرے۔ یہ تینوں ہی انسان اللہ تعالیٰ ﷻ کے عذاب کے مستحق اور شریعت محمدی ﷺ میں گنہگار بتلائے گئے ہیں۔ان فرائض کا ادا کرنے والا بے شمار ثوابوں کا مستحق وحقدار بن جاتا ہے۔

(ترجمہ: شعر (۱۱۷) میں (زکواۃ) (روزہ) و(حج) کا ذکر ہے۔) (مفتی صاحبؒ)

118

بہر عرفان و عبادت با عبودت پیشگی
خلق انسان و پری و بندۂ مہتر شدہ اَست

**ترجمہ:** ایک عارفِ باللہ بننے کیلئے انسان کو ایسے عبادات یا بندگی کرنے کی ضرورت ہے اور اللہ تعالیٰ ﷻ کی خوشنودی ورضامندی حاصل کر کے اللہ تعالیٰ ﷻ اُس کو

ایسا مقام عطا کرتا ہے جسکو دیکھ کر جن وملک یا فرشتے اور حور وپری بھی حیران ہوجاتے ہیں۔عام لوگ بھی حیران ہوکر عارف باللہ کی دعاؤں کے متمنی بن جاتے ہیں۔

119

ہست معنیٰ عبودت دمبدم ہوش از خدا

فرض دائم آں صفت بر سالکان یکسر شدہ است

**ترجمہ**:ایک سالک یعنی (راہِ سلوک اختیار کرنے والا) اللہ کی یاد میں ہمیشہ لگا رہتا ہے۔اسکی وحدانیت کا اقرار کرنے اور اپنے آپکو اللہ تعالیٰ جل جلالہ کے حضور میں عاجزی کیساتھ اسی یاد خدا کو اپنا دائمی فرض بنا کر اللہ تعالیٰ جل جلالہ اس کی اس لگاتار اور متواتر عمل کے عوض اسی کی عبادت ودعاؤں کو اپنے فضل وکرم سے قبول کر کے اس کو اعلیٰ مقام عطا کرتا ہے۔

120

در حدیث آمد کہ خندان می در آید در بہشت

آنکہ از ذِکر خدا دائم زبانش تر شدہ است

**ترجمہ**:حدیثِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق فرمایا گیا ہے کہ جس شخص کا دِل وزبان اللہ تعالیٰ جل جلالہ کی یاد میں متواتر ہمیشہ مصروف اور مشغول رہتا ہے وہ آخرت میں اللہ تعالیٰ جل جلالہ کی رضامندی حاصل کرنے کیساتھ خندہ پیشانی سے اللہ تعالیٰ جل جلالہ کے حکم سے ضرور

جنت میں جائیگا کیونکہ اُس کا دِل یادِ خُدا میں مصروف اور زبان یادِ خدا سے تر ہوتی تھی۔

## 121

# اَصل معنیٰ عبادت کردن اَکمال خضوع

# دَر اَدای بندگی خالقِ اَکبر شدہ اَست

**ترجمہ**: اَصل میں عبادت کو انجام دینے کا طریقہ یہ ہے کہ باری تعالیٰ ﷻ کی عبادت نہایت ہی خشوع وخضوع کیساتھ اللہ تعالیٰ ﷻ کے حضور میں پیش کی جائے اسی طرح اللہ تعالیٰ ﷻ کا یہ خاص بندہ اپنے خالقِ اَکبر یعنی اللہ تعالیٰ ﷻ کی عبادت کا حق ادا کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ﷻ اپنے فضل وکرم سے اس کی رَضامندی پوری کرتا ہے۔

## 122

# گر کسے پرسد کہ معنیٰ اِرادت چیست گوئی

# ترکِ معتادات نفس کاہل اَمکر شدہ اَست

**ترجمہ**: اگر اِرادت کے بارے میں آپ سے پوچھا جائے کہ اِرادت کس سے کہتے ہیں، جواب میں کہنا کہ انسان کو کہالت سے دور رہنا، نفس کی دَغا بازی ،فریب کاری سے ہمیشہ باخبر رہ کر اپنے عادات وخواہشات پر قابو پانا چاہیئے۔ اسی کو اِرادت کہا جاتا ہے۔ انسان کے ہمیشہ بدظنی حسد وغیرہ سے دور رہنے والے کو نیک اعمال میں مصروف رہنے میں مدد دیتا ہے۔

(ترجمہ: اشعار نمبر (۱۱۸) تا (۱۲۲) میں تصوف کے اصطلاحات عرفان (عبادت) (عبودت) (فرض دائم) (ذکر واذکار) وغیرہ کا بیان ہے۔) (مفتی صاحبؒ)

## 123

# شعرِ خاکیؒ دَر بیان اَصل و فرع شرع شد
# زِین وَسیلہ قرب جو اَز خالقِ اَکبر شدہ اَست

**ترجمہ:** حضرتِ علامہ بابا داوٗد خاکیؒ کے اشعار جو بیان شریعت کے مطابق بیان کئے گئے ہیں۔ ان اشعار و خلوص کو مد نظر رکھ کر یہ ان کیلئے حضرتِ باری تعالیٰ جل جلالہ جو خالق اکبر ہے کے دَربار میں مقبول ہونگیں اور ان کیلئے اعلیٰ مقامات پر اللہ تعالیٰ جل جلالہ انکے عوض فائز کریگا۔

(ترجمہ: شعر (۱۲۳) کیلئے مفتی صاحبؒ لکھتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| شعر خاکیؒ دَر بیان اَصل و فرع شرع شد | زین وسیلہ قرب جو اَز خالق اکبر شدہ اَست |

وہی ایک شعر ہے جو میں نے اُوپر اسکے شروع میں ہی نقل کیا ہے اور وِردالمریدین کے شعر:

| | |
|---|---|
| شعر من اندر بیان اَصل و فرع شرع شد | زاں زمن راضی خدا و روحِ پیغمبرؐ شدہ اَست |

کے باہمی توافق میں حضرتِ مولانا خاکیؒ نے اپنی ہی عالمانہ فاضلانہ عظیم الشان شرحِ قصیدۂ ضروریہ زیرِ تنقید میں ارشاد فرمایا ہے کہ: ۔ معلوم باد کہ دانستن ایں مقدار مسائل لازم جمع عوام و خواصت اما ورا ایں علم ہا و مسائل ہاست کہ خواص واخص خاصہ است چنانکہ بعضے ازاں درابیات باقیہ در ضمن بیان شیخ کہ اسم سامی۔ او عنقریب بتصریح خواہد احد اشارتے چند خواہد آمد اشارتے چند خواہد رفت انشاء اللہ تعالیٰ واگر ہمیں مقدار ابیات را کہ ضروری ہمہ است رسالہ ضروریہ نام کردہ ہمچوں مقدمہ منظومہ وِردالمریدین است کہ مختص بخواص ضروری است دور نخواہد بود۔

ترجمہ مندرجہ بالا عبارت سے معلوم ہوا کہ اتنی تعداد کے مسئلے کا جاننا (جو اس قصیدہ ضروریہ میں بیان کئے گئے ہیں) تمام عام اور خاص لوگوں کیلیئے لازم ہے لیکن انکے علاوہ اور بھی علمی باتیں اور مسئلے ہیں جو خواص کیساتھ خاص طور پر مخصوص ہیں۔ چنانچہ باقی ابیات (یعنی قصیدہ وِرد المریدین) بہ سلسلہ بیان و ذکر مبارک حضرتِ شیخ شیخان (حضرتِ شیخ حمزہ رحمۃ اللہ علیہ) جن کا نام نامی اور اِسم سامی میں عنقریب صراحت کیساتھ (وِردالمریدین) میں عرض کرونگا۔ لکھے جائیں گے اگر اس قصیدہ کے مجموعہ ابیات جو تمام کے تمام اشد ضروری ہیں۔ کا نام رسالہ ضروریہ رکھا جائے نامناسب اور بعید نہ ہوگا۔ اس رسالہ کیلیئے جو ایک مقدمہ ہے قصیدہ ورد المریدین کا۔ اس عبارت سے بھی یہی ظاہر ہے کہ قصیدہ ضروریہ عوام و خواص کیلیئے دین کی ضروریات کے معلومات بہم کرتا ہے اور قصیدہ وردالمریدین خاصانِ خاص کیلیئے مفید وِردِ وظیفہ ہے۔ جیسا کہ اوپر ابتداء ہی میں عرض کر چکا ہوں۔ اس فارسی عبارت منقولہ بالا سے یہ بھی واضح ہے کہ حضرت ناظمؒ عازم نے اپنے ہی عزیم مبارک کے تحت قصیدہ ضروریہ کو قصیدہ وردالمریدین کا قصہ قرار دیا ہے۔ راقم (مفتی صاحبؒ) نے دونوں قصیدوں کو ایک مجموعہ گردانا ہے۔ اور بجائے لفظہ مقدمہ استعمال کرنے کے حصہ اول، جزء اول کے الفاظ سے ضروریہ کو تعبیر کیا ہے۔ اور جز دوم یا حصہ دوم قصیدہ ورد المریدین کو مانا ہے۔) (مفتی صاحبؒ)

124

اِنبیاء او اَولیاء را گفتہ اَز جان صد سلام

مستمد اَز رُوح شاں اِین داعی اَفقر شدہ اَست

**ترجمہ:** ہماری طرف سے ساری کائنات کے حضراتِ انبیاءِ کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام اَولیاءِ عظام علیہم الرحمۃ والرضوان کی اَرواح مبارکہ کو بے شمار سلام و دُعا اُن سارے حضرات کی خدمت میں پیش کیئے جاتے ہیں اور اُن سے استمداد حاصل کرنا اور التماس دُعا کرنا اللہ کے

حضور ﷺ میں ہمارے لئے سفارش فرمانا نہایت ہی ضروری سمجھتا ہوں۔

125

خاصہ از روحِ محمد سلم اللہ علیہ
مستفیض و مستعین اِیں عجز مکسر شدہ اَست

**ترجمہ**: خاص کر روحِ مبارک حضرتِ سرور کونین محمد مصطفیٰ، حضرتِ احمد مجتبیٰ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی خدمت عالی میں اپنا درود وسلام پیش کرنے کیساتھ عرض امداد کرتا ہوں۔ آپ ﷺ سے اپنی عجز انکساری کیساتھ مدد مانگتا ہوں چونکہ میں آپ ﷺ کا ایک اُمتی ہوں اسلئے آپ ﷺ کے فیوض وبرکات سے میرے جملہ حالات وحاجات پر رحم فرمایا جائیگا۔

126

باز اَرواحِ مشائخ قدّست اَسرار ھُم
طالبِ عون و مدد اِیں مخلص اَحقر شدہ اَست

**ترجمہ**: اسکے بعد حضرات مشائخانِ عظام (علیہم الرحمۃ والرضوان) کی مقدس یا پاکیزہ ذاتوں اور اَرواحوں پر ہماری طرف سے بے شمار اللہ جل جلالہ کی رضامندی، سلامتی رحمت وبرکات وفیوضات پیش کرتا ہوں کیونکہ میں ان پیرانِ طریقت (علیھم الرحمۃ والرضوان) سے اُنکے امداد وعنایات وحمایات کا ہمیشہ طالب ہوں۔

127

ہم دُعا میخواہم از خوانندگان وز شیخِ خویش

شیخ حمزہؒ کو بہ اَمرِ دین مرا یاور شدہ اَست

**ترجمہ:** میں اللہ جل جلالہ سے دعا کرتا ہوں کہ مجھے اور تمام ان حضرات کو جو ان اشعار کو پڑھیں گے، لکھیں گے، ان سب کیساتھ جو ان کی تشہیر کریں گے، جناب حضرتِ شیخنا شیخ الشیوخ سلطان العارفینؒ قطب دو جہاں حضرت شیخ حمزہ مخدوم (علیھم الرحمۃ والرضوان) (الیٰ یوم الاخرۃ) کی خدمت عالی میں پیش کرتا ہوں تاکہ اللہ ان کی عنایات سے قبول کر کے وہ مجھے اور ہم سبوں کی ہمیشہ مدد فرمائیں گے۔ (آمین یارب العالمین)

(ترجمہ: ابیات (۱۲۴) تا (۱۲۷) استمداد کے ہیں یعنی استمداد اَرواح طیبہ انبیاء واَولیاء خاصۃً رُوح پاک و اَقدسِ اطہر سید الکونین (صلی اللہ علیہ وسلم) نیز مشائخان کرام سے خاصکر رہبر حق حضرتِ شیخ حمزہ مخدوم پادشاہ (رحمۃ اللہ علیہ) سے ہے۔ (مفتی صاحبؒ)

128

یارب اَز لطفِ خودش ایمان دُرست تندرست

دیر داری زانکہ نفعش خلق را مکثر شدہ اَست

**ترجمہ**: اے میرے رَبُ العالمین جل جلالہ اپنے خاص عنایات والطاف سے میرا اور ہم سبوں کا ایمان دُرست اور صحیح ہونے میں خاتمہ بالخیر کر اور ہم سبوں کو صحت و عافیت وتندرستی عطا ہو۔ تاکہ میری اور ہماری اس کام سے مخلوقِ خدا کو کافی زیادہ نفع اور فائدہ حاصل ہوجائے۔ (آمین)

129

با محبّاں سرخرو دارش خدایا دَر دو کوَن

چوں بہَ ارشادش رُخِ دین ہدیٰ اَحمر شدہ اَست

**ترجمہ**: اپنے تمام دوستوں اور محبوں کو میرے ساتھ ہمیشہ دونوں جہانوں میں سرخرو فرما۔ ہمیشہ ہم سبوں کو خوشیاں اور شادمانیاں عطا فرما۔ تاکہ آپکے فرمان سے ہی دینِ اسلام کی خدمت ہو۔ جس سے یہ دین باقی ادیان سے نہایت ہی افضل چمکتا ہوا فتحیاب دین ثابت ہو۔ (آمین یا رب العالمین والحمد للہ رب العالمین)

(ترجمہ: آخری دو ابیات (۱۲۸) تا (۱۲۹) دعائیں ہیں۔ اسی ناصر دین شیخ شیخاںؒ کی نسبت جنکے مبارک ارشاد کے طفیل دین سرخرو ہوا ہے۔ (مفتی صاحبؒ)

# قصیدۃ التائیہ المعروف بہ قصیدۂ ضروریہ

## (مختصر تعارف)

(مولانا شوکت حسین کینگ، ٹرسٹی مسلم وقف بورڈ جموں کشمیر)

نوٹ: بخوفِ طوالت مولانا صاحب کے مضمون کا خلاصہ پیشِ خدمت ہے۔ (مترجم)

حضرت سید المرسلین خاتم النبیین امام الاولین و الآخرین جناب محمد رسول اللہ ﷺ نے حدیث افتراق اُمت میں جو پیشن گوئی فرمائی تھی اس کا ظہور خلفاء اربعہ میں دور حضرت علی المرتضیٰؓ کے دوران ہوا جنا بحضرت علی المرتضیٰؓ کے حق میں حضرت امام الانبیاء ﷺ نے پیشن گوئی کی تھی آپ کی ذاتِ اقدس کے متعلق محبّ مفرط اور مبغض مفرط دونوں ہلاک ہونگے تفصیل کیلئے ملاحظ ہو نہج البلاغتہ وغیرہ کتب۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا یہان تک کہ ایک دور میں محبت اہل بیتِ کرام جرم عظیم تھا حتیٰ کہ حضرت سیدنا امام شافعیؒ کو کہنا پڑا۔

ان کان رفضاً حُبِ الِ محمدٍ ☆ فلیشھد الثقلانِ اِنی رافض

بعد میں اس محبت نے نئی کروٹ لی اور محبت صحابہ کرامؓ جرم بن گیا اور حضرت شیخ الاسلام علامہ ابن تیمیہؒ کو کہنا پڑا۔

ان کان نصباً حُبِ صحبِ محمدٍ ☆ فلیشهد الثقلانِ اِنی ناصبی

لہذا ہر دور میں علم العقائد پر کتب قیمہ کی تصنیف وتالیف عصری ضرورت بن گئی۔ بیش تر کتابیں مختلف زبانوں میں نثر میں لکھی گئیں جیسے فقہ اکبر تصنیف حضرت امام اعظمؒ سے لیکر حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ کی تکمیل الایمان تک اور بعد میں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ سے لے کر حضرت شیخ الازہر علامہ ڈاکٹر عبدالحلیمؒ کی کتاب العقائد اسی سلسلہ الزہب کی کڑیاں ہیں۔ البتہ چند منظوم علمی قصائد بھی انشاد کئے گئے۔ حضرت امام اعظم نے فقہ اکبر ترتیب دی تھی اور بعد میں حضرت غوث الاعظم شیخ عبدالقادر جیلانیؓ نے انسائیکلوپیڈیا آف اسلام غنیۃ الطالبین میں اس اختلاف کی خبر سے عالم اسلام کو آگاہ فرمایا تھا۔

(نوٹ: مولانا شوکت کینگ صاحب نے اس مضمون میں آگے .......
حضرت علامہ ابن قیمؒ، علامہ شیخ اُبوحسن سراج الدینؒ، حضرت امام ملا علی قاریؒ، حضرت الطحاویؒ، حضرت سید محمد الطرازیؒ کے منظوم قصائد کا بسیط تذکرہ کیا ہے۔)

آمدم بر سر مطلب کشمیر میں بانی اسلام اول حضرت سید عبدالرحمان بلبل شاہ صاحبؒ ترکستانی کے دور مبارک میں فتویٰ شہابیہ تصنیف حضرت شیخ الاسلام ملا احمدؒ اور حضرت سیدنا شاہ ہمدانؓ کا رسالہ اعتقادیہ کو اولین کتب عقائد کا درجہ حاصل ہے اس پس منظر و

پیش منظر میں اب میں قصیدہ ضروریہ کی جانب سامعین کرام کے اذہان وقلوب کو مبذول کرنے کی سعی کروں گا۔ حضرت علامہ خاکیؒ نے عصری ضرورت کے پیش نظر علم العقائد والاعمال پر جو یہ قصیدہ تائیہ تصنیف فرمایا ہے دِقت نظر کے تناظر میں موصوف نے اس قصیدہ کو قصیدہ ضروریہ کا نام دیا ہے چنانچہ فرماتے ہیں۔

قصیدہ سے لئے گئے پانچ پہلے اشعار کا شوکت صاحب نے ترجمہ یوں کیا ہے۔ اور اسکے علاوہ ایک شعر کا ترجمہ بھی جو اُنہوں نے ہی کیا ہے۔

(چھ (۶) اشعار کا ترجمہ درجہِ ذیل ہے)

ترجمہ شعر نمبر: (۱)

بے شمار حمد وثنا اس ذاتِ ذوالجلال کیلئے جو ہمارا خالق ورہنما ہے جس ذات ستودہ صفات کی تعریف ہمارے وہم وگمان وحیالات سے بالا برتر ہے۔

ترجمہ شعر نمبر (۲)

سینکڑوں درودِ مقدس حضرت نبی اکرم محمد مصطفیٰ ﷺ کی ذاتِ اقدس پر جن کے طفیل سارا عالم عطر بیز ومعطر ومنور ہے۔

ترجمہ شعر نمبر (۳)

اُن کے بعد ان کے اہل بیت کرام واصحاب عظام اور ان کے بعد متبعین پر جن کی کوششوں کی بدولت ہمارا یہ دین برحق تمام روئے زمین پر پھیل گیا۔

ترجمہ شعر نمبر (۴)

یہ رسالہ (منظوم) ایمان واسلام اور ضروریات شرع مبین کی وضاحت میں موتیوں کی طرح پرویا گیا۔

ترجمہ شعر نمبر (۵)

جب کہ اس نسخہ پُر وضاحت میں مسائل وعقائد شرعیہ کو آشکارا کیا گیا تو ضروری تھا کہ یہ نسخہ ہدایت قصیدہ ضروریہ کے نام سے موسوم ہو۔

ترجمہ شعر نمبر (۶)

جوکوئی ابیات شریفہ کا ورد مطابق اعتقاد وعقائدۂ اہلِ سنت والجماعت ورد کریگا وہ بے شمار ثواب دارین کا مستحق ہوگا۔

علامہ شیخ خاکیؒ کا یہ قصیدہ متبرکہ (۱۲۹) اشعار پر مشتمل ہے موصوف نے یہ قصیدہ اس زمانے میں تصنیف فرمایا ہے جب اہل کشمیر میں صرف اسلام کے دو فرقے متعارف تھے اور اہل سیاست نے ان میں اختلافات کو ہوا دینے کی سعی بلیغ کی تھی۔ مگر حضرت علامہ خاکیؒ جہاں صحابہ کرامؓ بالخصوص خلفاء راشدین کے حق میں

یوں رطب الالسان ہیں۔

شوکت صاحب نے اس قصیدے کے فارسی اشعار (۷۸ تا ۸۳) درج کئے ہیں پھر تحریر فرمایا ہے تو اہل بیت رسول اللہ ﷺ کے حق میں یوں گوہر فشانی کی ہے۔ پھر شوکت صاحب نے اسی قصیدہ کے (۸۴ تا ۸۹) فارسی اشعار بغیر ترجمہ درج کئے ہیں۔ ان اشعار کے بعد دیکھئے کس خوبی کیساتھ صحابہ کرام واہل بیت عظام کی حیثیت دینی بیان کرتے ہیں۔ شعر نمبر (۹۰) فارسی میں درج فرمایا ہے۔

آگے آپ مسالک اربعہ احناف ، شوافع، موالک حنابلہ کے تاجداران حضرت ایمہ اربعہ حضرت سیدنا امام اعظم امام ابوحنیفہؒ، حضرت سیدنا امام محمد بن ادریس شافعیؒ، حضرت سیدنا امام مالکؒ، امام دارالہجرۃ حضرت سیدنا امام احمد بن حنبلؒ کا تذکرہ یوں فرمایا ہے بلکہ حضرت سیدنا امام ابو یوسفؒ اور حضرت سیدنا امام محمد بن حسن شیبانیؒ کا ذکر یوں فرمایا ہے۔ شعر نمبر (۹۱) میں درج فرمایا ہے۔

یہ اشعار میں نے اسلئے نقل کئے تاکہ قارئین وسامعین پوری غور وخوض کے بعد حضرت شیخ خاکیؒ کے مرتب کردہ اصولِ اتحاد کو سمجھیں تو کوئی فساد وقوع پذیر نہیں ہوگا بلکہ کوئی مسلکی تضاد سامنے نہیں آئیگا۔

چنانچہ آپ نے قصیدہ ضروریہ کے ابتداء میں توحید کی بسیط وضاحت کے بعد

اشعار نمبر (۵۷، ۵۹، ۵۸، ۶۰) میں فرمایا ہے۔ حدیث جبرائیلؑ کی رو سے مرتبہ احسان جس کو تصوف و روحانی کا نام دیا گیا ہے کے متعلق فرماتے ہیں۔ شعر نمبر (۵۵) فارسی میں درج کیا ہے۔

موجودہ دور میں علم غیب کے موضوع پر بیسویں کتب و رسائل کے علاوہ مجالس مناظرہ وغیرہ کیساتھ ساتھ حدِ تکفیر نے افراط و تفریط کا طوفان کھڑا کر دیا ہے۔ قصیدہ ضروریہ میں علامہ خاکیؒ فرماتے ہیں۔ شعر نمبر (۳۰) فارسی میں درج کیا ہے۔

یعنی ایک شعر سے مسلہ حل کیا ہے کہ خدا تعالیٰ کا علم ازلی و ابدی ہے حضرات انبیائے کرام (علیہ السلام) بالخصوص حضرت امام انبیاء ﷺ کا علم عطائی وہبی ہے جو بات بے شمار کتب رسائل کے مطالعہ کرنے بعد سمجھ میں آتی ہے وہ ایک شعر میں بیان کی گئی۔ ردِ بدعات و منکرات کے بارے مین اپنا عقیدہ بیان فرماتے ہیں۔ اشعار نمبر (۵۲ اور ۵۳) فارسی میں درج کیا ہے۔

قصیدہ شریفہ کے ماباقی اشعار کے موضوعات کی تفصیل قصیدہ کی اشاعت اول کے مقدمہ الکتاب میں ریاست کے سابق صدر مفتی جید عالم پروفیسر علامہ مفتی محمد جلال الدین (سابق پرنسپل امر سنگھ کالج سرینگر) مرحوم و مغفور نے مندرجہ ذیل عنوانات کے تحت قلمبند کئے ہیں۔ (یاد رہے ۱۳۹۳ھ میں یہ قصیدہ اولین دفعہ ادارہ

اشاعت سلطانیہ کے سربراہ مرحوم مرزا کمال الدین شیدا سابق متولی درگاہ سلطانیہ نے
ادارہ کی جانب شائع کیا ہے البتہ قصیدہ کا تلخیص تصنیف حضرت شیخ الاسلام علامہ بابا
نصیب الدین غازیؒ آج سے تقریباً (۸۰) اسی سال قبل قصیدہ ضرور یہ خورد کے نام
سے مشہور ناشر و تاجر کتب فقیر اللہ صاحب مرحوم و مغفور نے لاہور سے شائع کیا ہے۔

الغرض شیخ الاسلام علامہ خاکیؒ نے اس قصیدہ کی بسیط شرح لکھی ہے جو تا ہنوز
زیور طباعت سے آراستہ نہیں ہوئی۔ میں اس مختصر مقالہ میں اس شرح جو مجموعتہ الفوائد
کے نام سے موسوم ہے ایک تعارفی نوٹ تحریر کرتا ہوں۔ تاکہ علامہ خاکیؒ کے تبحر علمی اور
ماخذات شرح کی روشنی کی تناظر میں اہل علم و فضل میں سے کوئی جماعت یا اِدارہ اسکی
جانب راغب ہو کر اس کا ترجمہ منظر عام پر لا کر ایک علمی کارنامہ انجام دے سکیں۔
میرے پیش نظر اس شرح قصیدہ کا جو قلمی نسخہ ہے وہ ابتداً کرم خوردہ اور آخراً مکمل ہے یہ
تقریباً کلان (۲۴۰) دوسو چالیس صفحات پر مشتمل ہے باریک قلم سے ہر صفحہ ۲۳
سطروں پر حاوی ہے۔ اس شرح کے کامل مطالعہ سے اسکے ماخذات و مصادر کی تفصیل
یوں ہے۔ (۱) قرآن کریم (۲) صحاحِ ستہ (بخاری، مسلم، ترمذی، نسائی، اُبوداؤد، ابن
ماجہ) (۳) مشکوٰۃ شریف (۴) تفسیر کشاف (۵) فتح الباری علی الصحیح البخاری الابن حجر
عسقلانی (۶) مثنوی مولانا رومؒ (۷) مثنوی سلطان ولدؒ (۸) دستور المصلین (۹) فقہ

اکبرالامام اعظمؒ (۱۰) رسالہ تیسیر الاحکام قاضی شہاب الدین (۱۱) شرح عقائد نسفی (۱۲) خلاصۃ الحقائق (۱۳) رسالہ اقبالیہ از حضرت شیخ رکن الدین علاؤالدولہ سمنانیؒ (۱۴) کشف الاسرار (۱۵) جواہرالاسلام ازمولانا عارفی (۱۶) خلاصۃ الاسلام ازمولانا سماعیل باخرزی (۱۷) نفحات الانس ازمولانا عبدالرحمان جامیؒ (۱۸) منطق الطیر از حضرت شیخ فریدالدین عطارؒ (۱۹) رسائل جامیؒ (۲۰) تفسیر حضرت مولانا خواجہ یعقوب چرخیؒ (۲۱) تفسیر کبیر از امام رازیؒ (۲۲) تفسیر امام قشیریؒ (۲۳) احیاء علوم الدین از حضرت امام غزالیؒ (۲۴) بعضے کتب ورسائل حضرت امیر کبیر میر سید علی ہمدانیؒ (۲۵) کنزالعباد (۲۶) رسالہ سراجیہ (۲۷) کیمائے سعادت للغزالی (۲۸) سلسلۃ الذہب از جامیؒ (۲۹) جواہرالاسلام مولانا زین الدین خطیب (۳۰) اَورادِ فتحیہ (۳۱) رسالہ شیخ امین محدث (۳۲) زبدۃ العقائد (۳۳) مفتاح الجنان (۳۴) منہاج الدین (۳۵) رسالہ شرح العقائد موسوم بہ الرسالۃ الابدیہ (۳۶) رسالہ حضرت زین الدین ابوبکرالخوانی (۳۷) شرح قصیدہ اوشی از شیخ عبدالقدوس اسماعیل غزنوی موسوم بہ نور اللالی شرح بدء الامالی (۳۸) ذخیرۃ الملوک از حضرت شاہِ ہمدانؒ (۳۹) شرح العقائد ازمولانا سعدالدین (۴۰) کتاب للمع از ابونصر سراج (۴۱) فصل الخطاب از حضرت سیدنا خواجہ محمد پارساؒ (۴۲) شمائل الاتقیا (۴۳) شرح وقایہ (۴۴) تفسیر ملاحسین

کاشفی الہرویؒ (۴۵) تفسیر قاضی بیضاوی (۴۶) عوارف المعارف از حضرت شیخ الشیوخ
شیخ شہاب الدین عمر سہروردیؒ (۴۷) مسند حضرت امام احمد بن حنبلؒ (۴۸) معجم طبرانی
(۴۹) شرح الاوراد (۵۰) غایۃ المکان از عین القضاۃ الہمدانی (۵۱) وسیلۃ
الطالبین (۵۲) شرح منازل سایرین (۵۳) اصل المقاصد (۵۴) خزینۃ
الجلالی (۵۵) اورادِ سہروردیہ از حضرت مخدوم جہانیان سید جلال الدین بخاریؒ (۵۶)
روضۃ العلماء (۵۷) خلاصۃ الحقائق (۵۸) شرح المصاب (۵۹) گلستان حضرت شیخ
سعدیؒ (۶۰) شواہد النبوۃ از جامیؒ (۶۱) روضۃ الاحباب (۶۲) خلاصۃ المناقب از
علامہ نور الدین جعفر بدخشی (۶۳) طبقاۃ الصوفیہ (۶۴) رسالہ شرف السادات از علامہ
قاضی شہاب الدین دولت آبادی (۶۵) سیاحت نامہ موسوم بہ مسافر نامہ حضرت مخدوم
جہانیانؒ (۶۶) خزینۃ الفقہ (۶۷) فضائل الصحابۃ (۶۸) معرفت الحدیث الشیخ ابو عمر
بن الصلاح (۶۹) الاشاد الصحابۃ (۷۰) در مختار (۷۱) شرح دیوان علیؓ (۷۲) کتاب
ایمان الرجال (۷۳) تفسیر المغنی (۷۴) صلوٰۃ المسعودی (۷۵) خزانۃ
الفتین (۷۶) مفتاح الخزائن (۷۷) بعضی کتب ابو الیث سمر قندی (۷۸)
کیدانی (۷۹) رسالہ مولانا کمال جعفری (۸۰) مجمع امثال (۸۱) نستان فقیہ ابو الیث سمر
قندی (۸۲) رسالہ ابو قاسم حکیم (۸۳) جامع الصغیر حسامی (۸۴) لُب اللباب

(۸۵) مقامات حضرت شیخ بہاؤ الدین نقشبند مشکل کُشاء بخاریؒ (۸۶) ترغیب الصلوٰۃ (۸۷) کتاب شیخ السلام ابو حفض کبیر بخاری (۸۸) کنز الدقایق (۸۹) تبیی الا حکام (۹۰) ہدایہ شریف۔

سامعین عظام وقارئین کرام یہ (۹۰ کتب) مصادر وماخذاتِ مجموعۃ الفوائد تصنیف حضرت شیخ الاسلام والمسلمین علامہ بابا داؤد خاکیؒ ہیں۔ آج کشمیر میں مندرجہ بالا کتب میں سے اکثر بیشتر کا وجود کالعدم ہے۔ بلکہ بڑی مشکل سے بعض کتب کا دستیاب ہونا ناممکن ہے اوران کتب رسائل کا نام سن کر ہر ایک صاحب علم حضرت علامہ خاکیؒ کی جلالت علم فصل کا اندازہ کرسکتا ہے بیشک علامہ خاکیؒ علوم اسلامیہ کے بحرذخار تھے۔ پیش نظر مجموعۃ الفوائد کے جس قلمی نسخہ سے میں نے استفادہ کیا ہے یہ راقم الحروف کا ذاتی نسخہ قدیم ہے ابتدائی صفحات کرم خوردہ ہیں جیسا کہ اُوپر ذکر ہوا پھر بھی غنیمت ہے کہ میرے اسلاف کرام میں سے رئیس اعظم کشمیر ملک التجار جناب خواجہ غلام محی الدین کینگ (المتوفی ۴ ماہ محرم الحرام ۱۳۳۴ھ مدفون مزار سلاطین بڈشاہ صاحب زینہ کدل سرینگر متصل گنبد شاہی) نے یہ نسخہ جات محفوظ رکھے تھے ورنہ معلوم نہیں مجھے بھی مجموعۃ الفوائد نسخہ حاصل کرنے کیلئے کن کن مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا۔

قصیدۂ ضروریہ دراصل قصیدہ وردالمرین کا مقدمہ ہے جس کی تفصیل یوں

ہے۔شعر نمبر (۴ تا ۵) شعر نمبر (۱۲۳) درج کرلیا اس رسالہ ضروریہ کے متعلق فارسی نثر عبارت درج کر کے علامہ خاکیؒ کے کلام کو تقویت اس بات پر ملتی ہے تاکہ اس رسالہ کا نام موزون اور صحیح ہے۔ قصیدۂ وردالمریدین بھی شریعت وطریقت کا مجمع البحرین ہے حضرت امام الاصفیا شیخ الاسلام علامہ بابا داؤد خاکیؒ بلند پایہ کے عالم دین تھے موصوف ملقد تھے حضرت امام اعظم اُبو حنیفہؒ امام الایمہ کے بارے میں فرماتے ہیں۔

مذہب بوحنیفہ اَست مذہب بندۂ خاکیاؒ

حضرت شیخ حمزہؒ است پیرمن فقیررا

حضرت امام اعظمؒ آسمان شریعت کے درخشندہ ستارے تھے باین ہمہ حضرت سیدنا امام جعفر صادقؒ کے خلیفہ خاص تھے چنانچہ فرمایا ہے :

( لو لا السنتان لهلك النعمانؓ۔ )

حضرت شیخ خاکیؒ بھی شریعت کے علمبردار تھے اہل کشمیر نے حضرت الیشان جامع الکمالات شیخ یعقوب صرفیؒ کی طرح آپکو امام اعظم ثانیؒ کے خطاب سے نوازا تھا لہٰذا اُنہوں نے طریقت کو شریعت کے ایک شعبہ کے طور پر پیش کر کے اپنے ممدوح کے شان میں قصیدۂ وردالمریدین کے مقدمہ میں قصیدہ ضروریہ علم العقائد تصنیف کر کے خود

بھی اپنے کو دور رَس شیخ طریقت و امام شریعت کے روپ میں پیش کیا۔ اگر قصیدۂ ضروریہ کا مطالعہ ''فقہ اکبر'' تصنیف امام اعظم حضرت نعمانؒ بن ثابت کو سامنے رکھ کر کیا جائیگا تو قصیدۂ ضروریہ شرح ''فقہ اکبر'' کما صنف حضرت امام علی قاریؒ پائیگا۔

قصیدہ شریفہ تعارف اس لحاظ سے سیمنار میں ضروری تھا کیونکہ قصیدۂ ضروریہ مقدمہ قصیدہ وردالمریدین اور شرح وردشریف دستور السالکین حضرت سلطان العافین شیخ حمزہ مخدومؒ قدس کرنے کے حالات طیبات، مقالات واحوال پر مشتمل اولین مستند ترین مرقع ہے۔ جس پر حضرت سلطان العافینؒ کی بھی مہر تصدیق ثبت ہے۔

اللہ تعالیٰ حضرت علامہ خاکیؒ اور ان کے مشایخ کرام خاص کر حضرت مخدوم پاکؒ کے درجات اعلیٰ علیین میں بلند فرمائے۔ اور ہمیں ان کی شفاعت نصیب کرے۔ آمین۔

خاکسار کمترین: مولانا شوکت حسین کینگ

سابق پرنسپل حنفیہ عربک کالج نور باغ سرینگر

وبانی وسرپرست انجمن حمایت الاسلام جموں کشمیر وٹرسٹی مسلم وقف بورڈ جموں کشمیر

# تاریخِ وصال

## حضرت محبوب العالم شیخ حمزہ مخدوم کشمیری (قدس اللہ سرہٗ)

من تصنیف حضرت شیخ بابا داؤد خاکی (رحمۃ اللہ علیہ)

نقل از : تحفۂ محبوبیہؒ

سید غلام احمد قادری منطقیؒ سجادہ نشین درگاہِ غوثیہ عالی کدل محلہ رہ بابا صاحب سرینگر

غریق رحمت آن مخدوم حمزہ

کہ بودہ سالکان را شیخ و مخدوم

زِ مرحومیت حق کردہ قسمت

میان مخلصان در فیض مقصوم

بروز بست و چارم از صفر شد

خطِّ روزی دنیائیش مختوم

چو جستم سالِ تاریخ وفاتش

برابر یافتم مخدوم مرحوم (۹۸۴ھ)

الٰہی نہر ہائے رحمتِ خود

بہ قبرش کُن روان تا یومِ معلوم

# منقبت شریف حضرت محبوب العالمؒ

از: عبدالرحمان اُلفتؔ کاشمیری (وصال ۲۳ ذوالحج ۱۴۲۸ھ) خندہ بھون نوا کدل سرینگر

شاہِ سلطانس برس تل آس گدا — المدد محبوب العالمؒ پیر ما
ستھ چھَ چانِٕی لولہ والین کڈ مدعا — المدد محبوب العالمؒ پیر ما
یُس کھسان چھُے شوقہ سان آستان چون — باخدا تس چھُے ژلان اِدٕ زُونہٕ گرون
پیر میونے چھُکھ ژٕ رہبر و رہنما — المدد محبوب العالمؒ پیر ما
چانہِ آستانے بلان چھِی دأد لَد — دَ کہٕ زَدِٕنی چھُکھ نہٕ کران زانہہ ژٕ رَد
دربار چوٚن دادِٕیٔ دارُالشفاء — المدد محبوب العالمؒ پیر ما
روضہِ چوٚنے فیضِ رحمت سارِٕیٔ — توہندِ ستی حاجت چھُ نیران سارِٕیٔ
کانہہ اَکھاہ چھُنہٕ خالی سپدان دَر مدعا — المدد محبوب العالمؒ پیر ما
یَس ژٕ تراوَکھ نظرِ رحمت لولہٕ سان — سُے چھُ رُوزان دین و دنیا دَر اَمان
نامِ پاک چوٚن وِرد چھُم میہ باخدا — المدد محبوب العالمؒ پیر ما
جاے چانِٕی کوہِ ماران نوٗرِ بار — پیمتین ہند چھُکھ ژٕ غمگسار
پردہ ژُل توٚ رُویسی اَز تھد ذرا — المدد محبوب العالمؒ پیر ما
چھُس مریدن منز مرید ادنیٰ غلام — پاسِ للہ اَز میہٕ کرتم لطفِ عام
یَس ژٕ آسکھ کیاہ سہٕ سپدِیا مبتلا — المدد محبوب العالمؒ پیر ما
ڈِیڈتل اُلفتؔ رحمان چھُے اِیوان — ہوٚل کڈتس تھاوتن اَمن و اَمان
منقبت چانِٕی پران شام و صبا — المدد محبوب العالمؒ پیر ما

# ANWAARI SULTANIAH

## QASEEDA ZAOORIAH of
## Allama Hazrat Baba Dawoodi Khaki (RA)

دَردِ مرا است دَرمان مخدوم شیخ حمزہؒ
کارِ مرا است سامان مخدوم شیخ حمزہؒ

اَز آفتابِ تابان غم نیست رُوزِ محشر
گیرد بہَ زیرِ دامان مخدوم شیخ حمزہؒ

ہر مُشکلِ کہ داری اے دِل بیا بگوید
مُشکل نمائید آسان مخدوم شیخ حمزہؒ

☆ از: فاخرِ کشمیریؒ ☆

Translated & Published By :
AL HAAJ Master Ghulam Nabi Keng Qadiri
KHANDA BAHAWAN NAWA KADAL SRINAGAR
(KASHMIR)
CELL No : 9796509615

High Tech Printers # 9419131650